کا استعمال کرنا شرعاً ثابت نہیں ہے لہذا ترک کردینا چاہیئے۔ اور اس کی جگہ اور کلمے جیسے بارک اللہ وغیرہ کہہ دینا چاہیئے۔

# شگون وفال

مسئلہ ۱. بعضے کہتے ہیں کہ فلاں جانور کے بولنے سے موت پھیلتی ہے۔ سو یہ محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۲. بعض طلبہ کو سبق کے باب میں اس کا معتقد دیکھا ہے۔ اذا فات السبت فات السبت سو اسکو اگر قضیہ اتفاقیہ سمجھا جاوے تو خیر لیکن لزومیہ سمجھنا بے اصل اور اختراع ہے اور شعبہ ہے تاثیر ایام کے قائل ہونیکا جو شعبہ ہے نجوم کا۔

مسئلہ ۳. اسی طرح بعض طلبہ کو بدھ کے روز کتاب شروع کرنے کا اہتمام کرتے ہوئے دیکھا ہے اور اس کو کسی روایت کی طرح مستند سمجھتے ہیں سو اس بات میں کوئی روایت ثابت نہیں۔

مسئلہ ۴. بعض عوام سمجھتے ہیں کہ مرد کی بائیں آنکھ اور عورت کی دائیں آنکھ پھڑکنے سے کوئی مصیبت رنج اور اس کے برعکس ہونے سے خوشی پیش آتی ہے۔ سو یہ محض غلط خیال ہے

مسئلہ ۵. بعض عوام صبح کے وقت کسی مقام جیسے انوتہ۔ کیرانہ وغیرہ یا کسی جانور جیسے سانپ، سور وغیرہ کے نام لینے کو منحوس اور برا سمجھتے ہیں یہ بالکل لغو بات ہے

مسئلہ ۶. بعضے عوام کسی خاص دن یا کسی خاص وقت میں سفر کرنے کو برا یا اچھا سمجھتے ہیں۔ یہ کفار یا نجومیوں کا اعتقاد ہے۔

مسئلہ. اکثر عوام کہتے ہیں کہ ہتھیلی میں خارش ہونے سے مال ملتا ہے اور تلوے میں خارش ہونے سے یا جوتے پر جوتا چڑھنے سے سفر درپیش ہوتا ہے۔ یہ سب لغو اور مہمل بات ہے۔

مسئلہ. بعض عورتیں مکان کی منڈیر پر کوے کے بولنے سے کسی مہمان کی آمد کا شگون لیتی ہیں۔ یہ خیال گناہ ہے۔

مسئلہ ۹۔ اکثر عوام سمجھتے ہیں کہ ڈوئی مارنے سے ہوکا ہو جاتا ہے یعنی جسکے ڈوئی ماری جائے وہ کھانا زیادہ کھانے لگتا ہے۔ یہ بالکل بے اصل بات ہے۔

مسئلہ ۱۰۔ عوام میں رائج ہے کہ کسی دوسرے کے ہاتھ سے جھاڑو لگ جائے تو وہ معیوب سمجھتا ہے اور برا مان کر کہتا ہے کہ میں کنوئیں میں نمک ڈال دوں گا جس سے تیرے منہ پر جھائیاں پڑ جائیں گی۔ یہ بھی محض بے اصل ہے

مسئلہ ۱۱۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جھاڑو مارنے سے مضروب الیہ کا جسم سوکھ جاتا ہے۔ جھاڑو پر تھتکار دو سو یہ بات محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۱۲۔ ہمارے یہاں مروج ہے کہ جب کوئی آدمی کہیں جا رہا ہو اور اسکو پیچھے سے بلایا جائے تو وہ لڑائی لڑنے پر تیار ہو جاتا ہے کہ مجھے پیچھے سے تم نے کیوں بلایا ہے کیونکہ میرا کام نہیں ہوگا سو اس بات کی شریعت میں کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۳۔ ہمارے یہاں عورتیں کوے کے بولنے سے مہمان کے آنے کا شگون لیتی ہیں سو یہ بے اصل ہے۔

مسئلہ ۱۴۔ ہمارے یہاں عورتیں چکنی کا ہاتھا چھوٹنے سے مہمان کے آنے کا شگون لیتی ہیں۔ سو یہ مہمل بات ہے۔

مسئلہ ۱۵۔ عموماً عورتوں میں مشہور ہے کہ صحنک سے آٹا اڑنے سے مہمان آتا ہے سو یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ ۱۶۔ بعض لوگ جوتے پر جوتا چڑھ جانے سے سفر در پیش آنے کا شگون لیتے ہیں سو یہ بے اصل اور لغو بات ہے۔

مسئلہ ۱۷۔ مشہور ہے کہ ہاتھ کی ہتھیلی میں خارش ہونے سے کچھ ملتا ہے اس کی کچھ اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۸۔ ہمارے یہاں ایک شعر مشہور ہے ؎ منگل، بدھ نہ جاویں پہاڑ جوتی بازی آویں ہاڑ، اس کی بھی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۹۔ لوگوں میں مشہور ہے کہ شام کے وقت مرغا اذان دے تو اس کو فوراً ذبح کر لو۔ کیونکہ یہ اچھا نہیں سو اس کی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ۲۰۔ لوگوں میں مشہور ہے کہ اگر مرغی اذان دے تو اسے فوراً ذبح کردو کیونکہ اس سے وبا پھیلتی ہے۔ سو یہ غلط بات ہے۔

مسئلہ۲۱۔ اگر مریض کے لئے دو آدمی حکیم کو بلانے جاویں تو اُسے بُرا سمجھا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے اب مریض صحتیاب نہیں ہوگا سو یہ غلط بات ہے۔

مسئلہ۲۲۔ جب کوئی نئی دلہن کوئیں پر پانی لینے جاوے تو اسکو تاکید کیجاتی ہے کہ پہلے کنوئیں پر چراغ جلایا جاوے پھر پانی لایا جاوے سو یہ غلط بلکہ شرک ہے۔

مسئلہ۲۳۔ دستور ہے کہ جب کہیں کوئی جارہا ہو اور کوئی چھینک دیوے تو جانے والا واپس چلا جاتا ہے اور کہتا ہے کہ اب کام نہیں ہوگا یسو یہ غلط ہے۔

# متفرق مسئلے

مسئلہ۱۔ عوام میں مشہور ہے کہ روپے نے بہت دنوں تک (یاعزیز) کا وظیفہ پڑھا ہے۔ سو اس کی کچھ اصل نہیں۔

مسئلہ۲۔ مشہور ہے کہ عصر اور مغرب کے درمیان کھانا پینا بُرا ہے اور اسکی وجہ یہ تصنیف کی ہے کہ مرتے وقت یہی وقت نظر آتا ہے اور شیطان پیشاب کا پیالہ پینے کیلئے لاتا ہے سو اگر کھانے پینے کی عادت نہ ہوگی تو انکار کردیگا شرع میں اسکی بھی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ۳۔ مشہور ہے کہ ہاتھ میں بید رکھنا درست نہیں یزید نے ہاتھ میں رکھا تھا یہ بھی محض غلط ہے مسئلہ۴۔ مشہور ہے کہ جھاؤ کی لکڑی کا استعمال درست نہیں سو یہ بھی محض غلط ہے۔ مسئلہ۵۔ مشہور ہے کہ میاں بیوی ایک پیر کے مرید نہ ہوں ورنہ بہن بھائی ہوجاتے ہیں۔ یہ محض غلط ہے۔

مسئلہ۶۔ مشہور ہے کہ حرام مال مطلقاً مول لینے سے پاک اور صاف ہو جاتا ہے اسیطرح بدل لینے سے حلال ہوجاتا ہے مثلاً کسی نے کوئی چیز چرائی یا پھل آنے سے پہلے بہار خریدلی پھر وہ چیز یا پھل بازار میں فروخت ہونے کیلئے آیا تو بعضے آدمی یوں سمجھتے ہیں کہ جب ہم نے دام لے کر مول لیا تو وہ ہمارے لئے درست ہے اسی طرح اگر کسی نے رشوت لی پھر کسی سے روپیہ بدل لیا تو یوں

سمجھتے ہیں کہ بدلہ کا روپیہ درست ہو گیا سو یہ دونوں باتیں محض غلط ہیں وہ مسئلہ اور ہے جس کو لوگوں نے غلط سمجھ لیا ہے۔

مسئلہ ۷ مشہور ہے کہ ڈھیکلی کا پانی پینا درست نہیں سو یہ بھی محض غلط ہے

مسئلہ ۸ مشہور ہے کہ رات کے وقت درخت نہ ہلائے کہ وہ بے چین ہوتا ہے یہ بھی محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۹ مشہور ہے کہ تسبیح اس طرح سیدھی اس طرح الٹی اور اسطرح پڑھے اور اسطرح نہ پڑھے شریعت میں اس کی کوئی اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۰ مشہور ہے کہ سوتے میں قطب شمالی کی طرف پاؤں نہ کرے سو اسکی کچھ اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۱ بعض عورتیں سمجھتی ہیں کہ اگر بلی نقصان بھی کرے تو بس صرف موسل میں گالا روئی کا باندھ کر مارنا درست ہے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے اسطرح مارا تھا۔ تو یہ مسئلہ اور حدیث دونوں غلط ہیں مسئلہ ۱۲ غسلخانہ اور پاخانہ میں بات کرنے کو عوام ناجائز سمجھتے ہیں سو اسکی کچھ اصل نہیں۔ البتہ بلا ضرورت باتیں نہ کریں

مسئلہ ۱۳ عوام میں بعض اعمال چور کے معلوم کرنے کے لئے جائز اور حجت سمجھتے ہیں سو سمجھ لینا چاہیے۔ نہ جائز ہیں۔ نہ شرعاً حجت ہیں۔ اور جس فن کا وہ عمل ہے۔ اُس کے اصول سے وہ عمل قابل اعتماد نہیں وہ بالکل خیال کے تابع ہے حتیٰ کہ اگر دو عامل مختلف دو شخصوں پر گمان چوری کا رکھتے ہوں تو ہر عامل کے عمل کا الگ الگ نام نکل آوے گا۔ بلکہ ان عاملوں کا فرضی نام بھی بتلا دیئے جاویں تو اس عمل سے وہی نام نکل آویں گے جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ عمل کوئی چیز نہیں۔

مسئلہ ۱۴۔ یہ عادت بہت شائع ہے کہ اگر نعوذ باللہ قرآن مجید کی بے ادبی ہو جائے تو اس کے برابر اناج تول کر تصدق کرتے ہیں اس میں اصل مقصود تو بہت مستحسن و قرین مصلحت ہے کہ بطور کفارہ اور جرمانہ کے صدقہ دیا جاتا ہے

اس میں نفس کا بھی انتظام ہے کہ آئندہ احتیاط رکھے لیکن دو امر اس میں اصل اور قابل اصلاح ہیں ایک یہ کہ قرآن مجید کو ترازو میں اناج کے برابر کرنے کے لئے رکھتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ اسکو واجب شرعی سمجھتے ہیں اگر ایسا کریں کہ محض مصلحت مذکورہ کی بنا پر تخمینہ سے کچھ غلہ دیدیں تو کچھ مضائقہ نہیں۔

مسئلہ ۱۵ بعض کہتے ہیں کہ عورتوں کو استرہ سے ناپاکی کے بال لینا منع ہیں سو یہ غلط بات ہے طبعاً مناسب نہ ہو مگر شرعاً گناہ نہیں۔

مسئلہ ۱۶ بعض لوگ رات کو جھاڑو دینے کو یا منہ سے چراغ گل کرنیکو یا دمرے کے کنگھا کرنے کو اگرچہ باجازت ہو برا سمجھتے ہیں۔ اسکی کچھ اصل نہیں

مسئلہ ۱۷ بعض سے مہر کے بارے میں سنا گیا ہے کہ اذاثنیٰ ثلث یعنی اگر کسی ضرورت سے دوسری بار مہر لگانا پڑے تو تیسری بار بھی ضرور لگاوے اس کی کچھ اصل نہیں۔

مسئلہ ۱۸ بعض کو خاص استخارہ اس غرض سے بتلاتے دیکھا ہے کہ اس سے کوئی واقعہ ماضیہ یا مستقبلیہ معلوم ہو جاوے گا سو استخارہ اس غرض کیلئے شریعت میں منقول نہیں بلکہ وہ تو محض کسی امر کے کرنے نہ کرنے کا تردد رفع کرنے کے لئے ہے نہ کہ واقعات معلوم کرنے کے لئے بلکہ ایسے استخارہ کے ثمرہ پر یقین کرنا بھی ناجائز ہے۔

مسئلہ ۱۹ بعض عاملوں کو تو گو وہ اہل علم ہی ہوں بعض عملیات میں دن وغیرہ کی قید کی رعایت کرتے ہوئے دیکھا ہے سو یہ شعبہ نجوم کا ہے۔ اور واجب الترک ہے۔ اور یہ خیال کہ یہ عمل کی شرط ہے محض غلط ہے۔ میں نے ایسے اعمال میں یہ قید بالکل حذف کر دی ہے اور پھر بھی بفضلہ تعالیٰ اثر میں کوئی کمی نہیں ہوتی۔ عمل کا اثر زیادہ تر خیال سے ہوتا ہے ان قیود کو اس میں کوئی دخل نہیں۔ یہ سب دعوے ہیں عاملوں کے۔

مسئلہ ۲۰ مشہور ہے کہ زمین پر نمک گرا دینے سے قیامت کے

دن پلکوں سے اٹھانا پڑے گا۔ یہ بھی محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۲۱۔ بعض عوام کہتے ہیں کہ جمائی آنے پر ہاتھ نہ رکھنے سے شیطان منہ میں تھوک دیتا ہے۔ یہ غلط ہے البتہ حدیث سے اتنا ضرور ثابت ہے کہ اسوقت ہاتھ نہ رکھنے سے شیطان پیٹ میں گھس کر ہنستا ہے

مسئلہ ۲۲۔ مشہور ہے کہ مریض کے لئے جب حکیم کو بلانے جانا ہو تو گھوڑے پر زین مت لگاؤ۔ سو یہ غلط ہے۔

مسئلہ ۲۳۔ بعض عوام کہتے ہیں کہ سرمہ کی سلائی پر تین مرتبہ سورۂ اخلاص دم کرکے آنکھوں میں سرمہ لگانا چاہیئے۔ یہ بے اصل بات ہے۔

*****

وَعَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِيْلِ وَمِنْهَا جَائِرٌ وَلَوْ شَاءَ لَهَدٰىكُمْ أَجْمَعِيْنَ

# خلاصہ

# قَصْدُ السَّبِيْل

مُصنّفہ

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ

تلخیص وتشریح

مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ

(صدر، دارالعلوم کراچی)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَکَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِهِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی
اَمَّا بَعْدُ

## تصوف وطریقت کے متعلق عام غلط فہمیاں

دین کی جو تعلیمات تصوف و طریقت کے نام سے معروف ہوئیں۔ وہ درحقیقت شریعتِ اسلام کا ایک نہایت اہم حصہ ہیں جن کے بغیر ایمان و اسلام کامل ہو ہی نہیں سکتا۔ اور درحقیقت شریعت پر مکمل عمل کرنے ہی کا دوسرا نام طریقت و تصوف ہے. لیکن ایک عرصہ دراز سے کچھ لوگوں کی غفلت اور کم علمی سے اور کچھ غلط کار لوگوں کی مداخلت سے اس کی حقیقت کچھ ایسی مبہم اور مختلط ہوگئی کہ کسی نے بعض درویشوں کی چند رسوم وعادات کا نام تصوف رکھ لیا، کسی نے غیر امتیازی طور پر پیش آنے والے وجدی حالات و کیفیات ہی کو تصوف سمجھ لیا. کسی نے کشف وکرامات کا نام تصوف رکھ لیا اور بعض لوگوں نے غلطی سے اس طریق میں کچھ بدعت کے اعمال شامل کر لیے اور انہیں کو تصوف سمجھنے لگے. تصوف کا اصل مقصود اکثر لوگوں کی نظر سے اوجھل ہوگیا۔ اور اس مقصود وغیر مقصود کے اختلاط سے طرح طرح کے نقصان پہنچے۔ مثلاً جن لوگوں نے غیر اختیاری وجدی حالات وکیفیات کو یا کشف وکرامات کو تصوف سمجھ لیا، جو درحقیقت نہ تصوف کے لیے لازم ہیں اور نہ ہر ایک کو حاصل ہوتی ہیں، نہ اُن کے حاصل نہ ہونے سے کسی دینی کمال میں کوئی نقصان یا مقصد تصوف میں کوئی کمی آتی ہے۔ ایسا سمجھنے والے سالکین طریق جب محنت و مجاہدہ کے باوجود یہ کیفیات حاصل ہوتی نہیں دیکھتے تو انہیں مایوسی ہونے لگتی ہے، کہ ہمیں اس طریق کا مقصد حاصل ہی نہیں ہو سکتا۔ اور کچھ ناقص العمل بلکہ فاسق فاجر لوگوں کو کسی وظیفہ یا عمل کے پڑھنے سے یہ کیفیات حاصل ہوگئیں تو وہ انہیں کو مقصودِ تصوف سمجھ کر مغرور ہو جاتے ہیں کہ ہمیں اس طریق میں کمال

حاصل ہوگیا۔ حالانکہ احکامِ شرعیہ اور سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری پابندی کے بغیر کسی کو تصوّف کا مقصد حاصل ہو ہی نہیں سکتا۔ تمام آئمۂ صوفیہ کی تصریحات اس بارے میں معروف و مشہور ہیں۔

اس زمانے میں حق تعالیٰ نے سیّدی حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ کو مجدّدانہ خدمات اور دینی اصلاحات کے لیے چُن لیا تھا۔ جس پر ان کی سینکڑوں تصانیف شاہد ہیں۔

تصوّف و طریقت کی حقیقت کو واضح کرنے اور اُس کے مقصود و غیر مقصود میں امتیاز کرنے اور اس راہ میں صحیح اور کامیاب عمل کے طریقے بتلانے کے لیے حضرت قدس سرہٗ نے بہت سی تصانیف فرمائی ہیں۔ مثلاً التکشف فی مسائلِ تصوّف۔ التشرف فی مسائل التصوّف۔ مسائل السلوک۔ تعلیم الدین وغیرہ۔ پھر ان سب تحقیقات کا ایک مختصر مجموعہ اور سالکین طریق کے لیے اُن کے مختلف حالات کے اعتبار سے الگ الگ دستور العمل ایک رسالہ میں بنامِ قصد السبیل تصنیف فرمایا۔ پھر اُس کے ساتھ تصوّف و طریقت کی حقیقت کو واضح کرنے اور اس کو آسان کرنیوالے چند مضامین کا اضافہ بطورِ ضمیمہ فرمایا اور مجموعۂ مضامین کو خمسۂ تصوف اور پنج حاسۂ باطنی سے ملقب فرمایا یہ رسالہ رجب ۱۳۵۰ھ میں شائع ہوا۔

چونکہ اس رسالہ کی زبان علمی تھی کم علم لوگوں کو اس سے استفادہ میں دشواری پیش آتی تھی۔ اس لیے حضرت حکیم الامت قدس سرہ کے قدیم خلیفہ اور صاحبِ کشف و کرامات بزرگ مولانا شاہ لطف رسول صاحب نے حضرت کی اجازت سے اس رسالہ کی تسہیل آسان زبان میں لکھی جو بنام "تسہیل قصد السبیل" بار بار شائع ہو چکی ہے جس کیساتھ کچھ اہم مضامین بطورِ ضمیمہ شامل کیے گئے تھے لیکن آجکل کچھ تو علمی استعداد کی کمی اور کچھ لوگوں کی سہولت پسندی نے ایسا کردیا کہ وہ کسی رسالہ کو پڑھیں پھر اسکے ضمائم کو الگ دیکھیں پھر سب کے مجموعہ سے کچھ نتیجہ نکالیں یہ سخت مشکل ہوگیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اسطرح کے لوگوں نے بزرگوں کے ان علمی جواہر پاروں

کو دیکھنا ہی کم کر دیا۔ یہ مختصر رسالہ چونکہ احقر کی نظر میں تصوف و طریقت کی حقیقت کو واضح کرنے اور اس کے مقصود و غیر مقصود میں امتیاز کرنے اور اس طریق کو آسان کرنے میں دریا بکوزہ کا مصداق ہے جس میں اس طریق کے مبتدی سے لیکر منتہی تک سب کیلئے اہم ہدایات ہیں اس لیے احقر نے اس وقت اسکی ضرورت محسوس کی کہ مبتدی لوگوں کی سہولت کیلئے اس رسالہ کے مضامین کا خلاصہ اس طرح لکھ دیا جائے کہ تمام کے مضامین کو اصل کیساتھ لکھ دیا جائے اور اصل رسالہ میں جس جگہ کوئی اجمال ہے اسکی تشریح بھی ہو جائے چنانچہ زیر نظر رسالہ میں ابتدائی پانچ ہدایتوں تک کچھ تشریحات بھی شامل کی گئی ہیں چھٹی ہدایت سے آخر تک تقریباً تسہیل قصد السبیل کا پورا مضمون اسی کی عبارت میں لکھا گیا ہے اور یہی مضمون در اصل اس رسالہ کا مقصود ہے یہ خلاصہ مبتدی لوگوں کے لیے لکھا گیا ہے اس کے مطالعہ سے کچھ مناسبت پیدا ہو جانے کے بعد اصل رسالہ قصد السبیل کا پورا مطالعہ بھی نہایت مفید ہے۔ وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْهِ التُّكْلَانُ۔

بندہ محمد شفیع عفا اللہ عنہ
۵/ جمادی الاولیٰ ۱۳۹۴ھ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ھُوَ الْمَوْلَی الْجَلِیْلُ ۝ وَعَلَیْہِ مُنْتَھٰی قَصْدُ السَّبِیْلِ ۝ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الَّذِیْ لَیْسَ لَہٗ فِی الْکَمَالِ الْعَدِیْلِ ۝ وَھُوَ لِذٰلِکَ السَّبِیْلُ خَیْرُ الدَّلِیْلِ ۝ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الْبَاذِلِیْنَ اَنْفُسَھُمْ وَاَمْوَالَھُمْ فِی اللّٰہِ مِنْ کُلِّ کَثِیْرٍ وَقَلِیْلٍ ۝ اَلْمُبَلِّغِیْنَ لِلْاٰیَاتِ وَالرِّوَایَاتِ بِعِزِّ عَزِیْزٍ وَّذُلِّ ذَلِیْلٍ

اما بعد۔ تصوف و طریقت جو درحقیقت شریعت ہی پر مکمل عمل کرنیکا دوسرا نام ہے۔ اس میں ایک زمانہ دراز سے کچھ ایسا اختلاط و التباس پیش آرہا تھا کہ بہت سے ناواقف لوگ کچھ بزرگوں کی رسوم و عادات کو اور بہت سے اُن کی غیر اختیاری کیفیات اور وجدی حالات ہی کو تصوف سمجھ بیٹھے تھے۔ مقصود و غیر مقصود میں امتیاز نہ رہنے سے بعض لوگ تو اس طریق کو نہایت دشوار ناقابلِ عمل سمجھ کر مایوس ہونے لگے اور بعض لوگ خلافِ شرع امور کے ارتکاب اور غیر شرعی عادات و اخلاق کے باوجود کچھ حالات اور اچھے خواب دیکھ کر نفس کی اصلاح اور اعمال کے اہتمام سے بے فکر ہونے لگے۔ ان خرابیوں کی اصلاح کے لیے اس مختصر رسالہ میں طریقت و تصوف کی حقیقت اور اس کے اصل مقصود اور حصول مقصود کے طریقوں کے متعلق چند اہم اور ضروری مضامین بعنوانِ "ہدایات" لکھے جاتے ہیں۔

## پہلی ہدایت۔ شریعت و طریقت کے بیان میں۔

سلوک و طریقت جس کو عرف میں تصوف کہتے ہیں، اُس کی حقیقت یہ ہے[لہ] کہ مسلمان اپنے ظاہر و باطن کو اعمالِ صالحہ سے آراستہ کرے اور اعمالِ بد سے بچائے۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ:۔

اصل مقصود تو حق تعالیٰ کو راضی کرنا ہے۔ اور اس کا ذریعہ شریعت

---

[لہ] یہ مضمون حضرتؒ نے اس جگہ مختصر اور آخر میں تذییل قصد السبیل کے عنوان سے بحوالہ التکشف مفصل بیان فرمایا ہے۔ احقر نے سہولت کیلئے دونوں کو اسی جگہ جمع کر دیا ہے۔ ۱۲ محمد شفیع

کے حکموں پر پورے طور سے چلنا ہے۔ ان حکموں میں بعضے متعلق ظاہر کے ہیں جیسے نماز روزہ حج زکوٰۃ وغیرہ اور جیسے نکاح، طلاق اور ادائے حقوق زوجین اور قسم و کفارہ قسم وغیرہ اور جیسے لین دین و پیروی مقدمات و شہادت، وصیت تقسیم ترکہ وغیرہ اور جیسے سلام کلام اور طعام و منام اور قعود و قیام اور مہمانی و میزبانی وغیرہ کے احکام ان سب مسائل کو علم فقہ کہتے ہیں۔

اور بعضے متعلق باطن کے ہیں۔ جیسے خدا تعالیٰ سے محبت رکھنا۔ اور اُس سے ڈرنا۔ خدا کو یاد رکھنا۔ دنیا سے محبت کم کرنا۔ خدا کی مشیت پر راضی رہنا حرص نہ کرنا۔ عبادت میں دل کا حاضر رکھنا۔ اس کے کاموں کو اخلاص کے ساتھ اللہ کو راضی کرنے کے لیے کرنا۔ کسی کو حقیر نہ سمجھنا۔ خود پسندی نہ ہونا۔ غصہ کو ضبط کرنا وغیرہ۔ ان اخلاق کو سلوک اور طریقت و تصوف کہتے ہیں۔

اور جسطرح احکام ظاہرہ نماز روزہ وغیرہ پر عمل فرض و واجب ہے۔ اسی طرح ان پر عمل بھی از روئے قرآن و سنت فرض و واجب ہے۔ اور باطنی خرابیوں سے بچنے کا اہتمام اسلیے زیادہ ضروری ہے کہ ان باطنی خرابیوں کا اثر ظاہری اعمال پر بھی پڑتا ہے۔ جیسے اللہ تعالیٰ کی محبت کم ہونے سے نماز میں سستی ہوگئی یا جلدی جلدی رکوع سجدے کا حق ادا کیے بغیر پڑھ لی یا بخل کے سبب زکوٰۃ یا حج ادا کرنے کی ہمت نہ ہوئی یا تکبر اور غصہ کے غلبہ سے کسی پر ظلم ہوگیا۔ خلاصہ یہ ہے کہ شریعت و طریقت دو الگ الگ چیزیں نہیں بلکہ شریعت کے تمام احکام ظاہرہ باطنہ پر پورا پورا عمل کرنے کا نام ہی طریقت ہے امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے علم فقہ کی تعریف ہی ایسی کی ہے جس میں اعمال ظاہرہ اور اعمالِ باطنہ سب داخل ہیں۔

مگر متاخرین نے سہولتِ تحصیل کے لیے اعمال ظاہرہ نماز، روزہ، حج زکوٰۃ نکاح طلاق۔ تجارت اجارہ وغیرہ کو الگ جمع کر کے اس کا نام فقہ رکھ دیا اور اعمالِ باطنہ اخلاص، صبر، شکر، زہد وغیرہ اعمال باطنہ کے احکام کو الگ جمع کر کے اس کا نام تصوف و طریقت رکھ دیا۔ اس اصطلاح کے مطابق

ایک کو دوسرے سے الگ الگ بھی اس طرح کہہ سکتے ہیں جیسے نماز الگ اور روزہ الگ عبادت ہے انسان کا ہاتھ الگ ایک عضو ہے پاؤں الگ دوسرا عضو ہے۔ آنکھ اور چیز ہے کان اور۔ قلب وجگر سب الگ الگ اعضاء ہیں۔ لیکن مجموعۂ انسانیت کی تکمیل ان سب کے مجموعہ ہی سے ہوتی ہے ان میں سے کسی ایک کو لے کر دوسرے سے استغناء نہیں ہو سکتا۔

اسی طرح متاخرین کی اصطلاح کے مطابق۔ علم عقاید، علم فقہ، علم تصوف بلاشبہ الگ الگ علوم وفنون ہیں۔ مگر انسان کامل یا مؤمن ومسلم ان سب کے مجموعہ ہی سے بنتا ہے۔ اور قرآن وسنت کی پیروی ان سب ہی پر عمل کرنے سے حاصل ہو سکتی ہے۔ ان میں سے صرف کسی ایک حصہ کو لیکر دوسرے[1] کو نظر انداز کرنا ایسا ہی مہلک ہے جیسے کانوں کی حفاظت کیجائے آنکھوں کو ضائع کر دیا جائے۔ یا روزہ کی حفاظت کی جائے، نماز کو ضائع کر دیا جائے۔

حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ نے فرمایا ہے:۔

"شریعت بغیر طریقت کے نرا فلسفہ ہے اور طریقت بغیر شریعت کے زندقہ والحاد۔"

حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی نے فرمایا:۔

"جس شخص کا ظاہر پاک نہ ہو اس کا باطن پاک ہو ہی نہیں سکتا۔"

ظاہر کے پاک ہونے سے مراد اعمال ظاہرہ کی پابندی جو علم فقہ میں بیان کی جاتی ہے اور باطن کے پاک ہونے سے مراد اعمال باطنہ کی پابندی ہے جن کا بیان علم تصوف وسلوک میں ہوتا ہے۔

اور امام سہروردیؒ نے عوارف المعارف میں صوفیاء کرام کو پیش آنے والے حالات وکیفیات کے متعلق فرمایا کہ حضرت سہل بن عبداللہؒ نے فرمایا ہے کہ:۔

---

[1] یہ مضمون حضرتؒ نے پانچویں ہدایت میں مستقل تحریر فرمایا تھا۔ سہولت کیلئے اس کو اسی پہلی ہدایت میں لکھ دیا گیا ہے۔ ۱۲ محمد شفیع

| | |
|---|---|
| كُلُّ وَجْدٍ لَّا يَشْهَدُ لَهُ الْكِتَابُ وَالسُّنَّةُ فَبَاطِلٌ | "جس وجدی کیفیت کی کوئی شہادۃ کتاب وسنت میں موجود نہ ہو وہ باطل ہے" |

اور پھر فرمایا کہ صوفیائے کرام کا تو اتباع سنت کے مقابلہ میں یہ حال ہے اسلئے جو جاہل صوفی اس کے خلاف حالات کا مدعی ہو وہ فتنہ میں پڑا ہوا کذاب ہے۔ (عوارف بر حاشیہ احیاء العلوم ص۲۸ ج ۱)

چوتھی صدی ہجری کے مشہور امام ابوالقاسم قشیری رحمۃ اللہ علیہ نے جو ایک پیغام اپنے زمانہ کے صوفیاء کرام کے نام بنام "رسالہ قشیریہ" لکھا ہے اس میں بھی اتباعِ سنت ہی کو تمام صوفیائے کرام کا اصل وظیفہ قرار دیا ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ بعض جاہل مدعیان تصوف جو یہ کہتے ہیں کہ شریعت وطریقت الگ دو راہیں ہیں، ایک کام جو شریعت میں حرام ہے، ہوسکتا ہے کہ طریقت میں حلال ہو۔ یہ قطعاً گمراہی اور کھلی بے دینی اور تمام صوفیائے کرام کے مسلک کے خلاف ہے۔

## دوسری ہدایت۔ توبہ کے بیان میں

پہلی ہدایت میں جب یہ ثابت ہوگیا کہ تصوف وطریقت کی یہی حقیقت ہے کہ شریعت کے تمام ظاہری اور باطنی اعمال پر پورا پورا عمل کیا جائے۔ اور یہ بھی ظاہر ہے کہ ان تمام احکام شرعیہ پر عمل ہر مسلمان کیلئے فرض وواجب اور ضروری ہے۔ اس لیے ہر مسلمان پر لازم ہے کہ اس میں نہ غفلت برتے اس صراط مستقیم پر چلنے میں پوری ہمت سے کام لے۔ اور جو شخص اس کا ارادہ کرے، اُس کے لیے سب سے پہلا کام پچھلے کئے ہوئے گناہوں سے مکمل توبہ کرنا ہے۔ توبہ کا طریقہ آگے مفصل بیان کیا جاتا ہے، جس میں اللہ تعالیٰ کے حقوق جو قابل ادائیگی ہیں اُن کی ادائیگی، اور خصوصاً

بندوں کے حقوق[1] جو کسی کے ذمہ ہیں۔ خواہ مالی حقوق ہوں کہ کسی کا مال ناجائز
طور پر لے لیا ہو یا جسمانی حقوق ہوں کہ کسی کو ہاتھ یا زبان سے ستایا ہو ان سب
حقوق کی ادائیگی یا اصحاب حقوق سے معافی شرط، توبہ ہے کہ جبتک کوئی آدمی
ان حقوق سے سبکدوش نہ ہو۔ اگر عمر بھر بھی عبادت میں محنت و ریاضت کرتا
رہے ہرگز ہرگز اللہ تعالیٰ تک نہ پہنچے گا۔

## توبہ کی حقیقت اور اُس کا طریقہ

صرف زبان سے توبہ توبہ کہہ لینے یا استغفار کے الفاظ پڑھ لینے سے
توبہ نہیں ہوتی۔ بلکہ توبہ کے لیے تین رکن ضروری ہیں:۔ اوّل یہ کہ پچھلے کیے ہوئے
گناہوں پر ندامت و افسوس اور دل میں ایک تڑپ اور رنج و صدمہ پیدا ہو۔
دوسرے:۔ یہ کہ بالفعل ان سب گناہوں کو چھوڑ دے۔ تیسرے یہ کہ آئندہ
کے لیے دل میں پختہ ارادہ کرے کہ ان میں سے کسی گناہ کے پاس نہ جاؤنگا۔

توبہ کا پہلا رکن یعنی پچھلے کیے ہوئے گناہوں پر ندامت اور دل میں
رنج و غم پیدا ہونا۔ اس کا کوئی ذریعہ بجز علم کے نہیں، کہ اوّل انسان کو یہ معلوم ہو
کہ کیا کیا کام گناہ کبیرہ یا صغیرہ ہیں۔ دوسرے یہ معلوم ہو کہ ان گناہوں کا وبال
دنیا و آخرت میں کیا ہے۔ یہ باتیں احقر کے رسالہ "گناہ بے لذت" سے بھی
معلوم ہوسکتی ہیں اور بزرگوں کی دوسری کتابوں سے بھی۔ مثلاً بہشتی زیور۔
جزاء الاعمال۔ تعلیم الدین۔ حیوٰۃ المسلمین۔ تبلیغ دین وغیرہ۔ ان کتابوں کو
مسلسل مطالعہ میں رکھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دل میں اپنے گناہوں پر ندامت
افسوس اور رنج و غم پیدا ہوگا۔ پھر توبہ کا دوسرا رکن سب گناہوں کو فوراً
چھوڑنا ہے۔ یہ کام بغیر ہمت کے نہیں ہوسکتا۔ اور ہمت پیدا کرنے کا طریقہ
بزرگوں اور نیک لوگوں کی صحبت اور ان کے حالات پڑھنے سننے کے سوا
کچھ نہیں۔ توبہ کا تیسرا رکن آئندہ کے لیے گناہ کے پاس نہ جانے کا پختہ قصد

---

[1] اس ہدایت کا مضمون کچھ تو قصد السبیل سے لیا گیا اور کچھ احقر نے بطور تشریح حضرت کی دوسری کتابوں سے لکھا ہے۔ محمد شفیع

ہے وہ آدمی کے اپنے اختیار میں ہے، ہر وقت کر سکتا ہے۔ مگر ہمت ہر کام میں ضروری ہے۔ اس معاملہ میں بھی اس کو یہ پختہ ارادہ کرنا ہوگا کہ اللہ و رسول کا حکم ماننے میں چاہے جتنی اپنے آپ کو تکلیف ہو اور چاہے جتنا بڑا نقصان جان کا یا مال کا ہو جاوے اور چاہے کوئی دنیوی فائدہ جاتا رہے اور چاہے جتنی لوگ ملامت کریں سب گوارا کریں گے مگر اللہ و رسول کی فرمانبرداری نہ چھوڑیں گے۔ اگر اتنی ہمت نہیں ہے تو وہ اللہ کا طالب نہیں۔

## حقوق واجبہ کی ادائیگی

جب آپ گناہوں کی تفصیل مذکورہ کتابوں میں دیکھیں گے تو معلوم ہوگا کہ ان گناہوں میں بعض تو ایسے ہیں جن سے صرف اللہ تعالیٰ کے حق کی خلاف ورزی ہوئی کسی انسان کو اُس سے کوئی تکلیف نہ پہنچی اور بعض وہ ہیں جن سے دوسرے انسان یا انسانوں کو ایذا رو تکلیف پہنچی ہے۔ پہلی قسم حقوق اللہ کہلاتے ہیں اور دوسری قسم حقوق العباد ہیں پھر حقوق اللہ میں ایک وہ حقوق جن کی قضا یا کفّارہ ہو سکتا ہے جیسے کچھ نمازیں یا روزے فوت ہو گئے تو ان کی قضاء واجب ہے۔ یا زکوٰۃ پچھلے زمانہ میں ادا نہیں کی تو اب ادا کرنا ضروری ہے۔ اسی طرح حج فرض ہونے کے باوجود نہیں کیا تو اب کرنا ہے۔ یا جیسے قسم کھا کر توڑنے کا کفارہ کہ پہلے ادا نہیں کیا تو اب کرنا ضروری ہے۔

اور دوسری قسم حقوق اللہ کی وہ ہے کہ جس کا شریعت میں کوئی کفارہ مقرر نہیں۔ مثلاً جھوٹ بولنے کا گناہ یا نفسیاتی خواہشات میں کسی خلاف شرع کام کا ارتکاب وغیرہ۔ اس دوسری قسم کی توبہ تو صرف یہ ہے کہ پوری زاری کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہ کی معافی مانگے اور ہمیشہ استغفار کرتا رہے۔

اور حقوق اللہ کی پہلی قسم جن کی قضاء یا کفارہ شریعت میں مقرر ہے اُن تمام حقوق کی ادائیگی بذریعہ قضاء یا کفارہ لازم ہے۔ مثلاً غور کر کے

یادداشت لکھ لے کہ عمر بھر میں کتنی نمازیں فوت ہوئیں کتنے روزے نہیں رکھے، اب ان سب کو ادا کرے۔ اگر فوت شدہ نمازیں مقدار میں زیادہ ہیں تو روزانہ بقدر ہمت و فرصت کچھ ادا کرنا شروع کرے اور ہمیشہ کرتا رہے جب تک وہ پوری ہوں۔ اسی طرح اگر گذشتہ زمانے میں مال کی زکوٰۃ نہیں نکالی تو تخمینہ سے حساب کر کے متعین کر لے کہ کتنی زکوٰۃ میرے ذمہ ہے، اُس کو ہو سکے تو فوراً ورنہ تھوڑا تھوڑا ادا کرتا رہے۔

اسی طرح اگر صدقۂ فطر یا قربانی واجب ہونے کے باوجود ادا نہیں کیا ہے تو اب ادا کرنا اور قربانی کی قیمت صدقہ کرنا ضروری ہے۔ اسی طرح اگر کوئی قسم توڑی ہے اُس کا کفارہ واجب ہے وہ ادا کرے۔ کوئی روزہ رکھ کر بالقصد توڑا ہے اور اُس کا کفارہ واجب ہے تو وہ کفارہ بھی ادا کرے۔

اسی طرح حقوق اللہ میں جتنے حقوق کی قضا ہو سکتی ہے اُن کی قضا کرے اور جن کا کفارہ دیا جا سکتا ہے اُن کا کفارہ ادا کرے۔ جب تک ان تمام فوت شدہ عبادات کی قضا، اور کفارہ سے سبکدوش نہ ہو محض زبانی توبہ ہرگز کافی نہیں۔

**حقوق العباد** دوسری قسم حقوق کی بندوں کے حقوق ہیں۔ وہ بھی دو قسم کے ہیں۔ ایک مالی حقوق، جیسے کسی سے قرض لیا پھر ادا نہیں کیا۔ یا کسی کا کچھ مال کسی معاہدہ معاملہ کی وجہ سے اس پر لازم تھا وہ ادا نہیں کیا۔ کسی سے ناجائز طور پر مال چھین لیا یا بطور رشوت کے لے لیا اس طرح کے تمام حقوق کی بھی فہرست بنائے اور سب کو ادا کرے۔ اگر بیک وقت ادا نہیں کر سکتا، اپنی وسعت کے مطابق ادا کرنا شروع کرے۔ یہ حقوق جن لوگوں کے ہیں اگر وہ زندہ ہیں اور اُن کے پتے معلوم ہیں تو ادا کرنا آسان ہے۔ اگر وہ مر گئے تو ان کے وارثوں کو تلاش کر کے ادا کرنا ضروری ہے اگر تلاش کے باوجود ان کے پتے معلوم نہ ہوں تو اُن کے حق کے مطابق رقم

اُن کی طرف سے صدقہ کردی جائے۔

دوسری قسم حقوق العباد کی جسمانی حقوق ہیں جیسے کسی کو ہاتھ یا زبان سے بلاوجہ شرعی کوئی ایذا، و تکلیف پہنچائی ہو کسی کو گالی دی ہو، کسی کی غیبت کی ہو اس سے معاف کرانا ضروری ہے۔ کسی کو مارا پیٹا ہو تو اُس کا بدلہ دینے کے لیے تیار ہو کر اُس سے کہنا ہے کہ تم کو اختیار ہے، مجھے مار کر بدلہ لے لو یا معاف کردو۔

جب تک اس تفصیلِ مذکور کے ساتھ تمام مالی اور جسمانی حقوق العباد سے سبکدوشی حاصل نہ کرے، توبہ مکمل نہیں ہوسکتی اور بغیر تکمیل توبہ کے نفلی عبادات اور ذکر شغل میں کتنی بھی محنت عمر بھر کرتا رہے کبھی خدا تک نہ پہنچے گا نہ سیدھا راستہ حاصل ہوگا۔ غرض تمام حقوق اللہ اور حقوق العباد جو قابلِ ادائیگی ہیں اُن کو ادا کرنا یا معاف کرانا توبہ کے لیے ضروری ہے خصوصاً حقوق العباد کا معاملہ زیادہ سنگین ہے کہ وہ جب تک صاحبِ حق معاف نہ کرے کسی طرح معاف نہیں ہوسکتے۔ اس لیے اللہ کی راہ میں قدم رکھنے والے کے لیے سب سے پہلا کام تکمیل توبہ ہے۔

## تیسری ہدایت۔ علم دین حاصل کرنیکے بیانمیں

جب دوسری ہدایت کے مطابق پچھلے گناہوں سے توبہ کرلی اور آئندہ کے لیے یہ پختہ عہد کرلیا کہ اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کی پوری پوری پابندی کریں گے۔ اس میں کتنی محنت مشقت یا دنیاوی نقصان یا لوگوں کی ملامت ہو اس کو برداشت کریں گے تو ظاہر ہے کہ یہ کام دین کا ضروری علم[1] حاصل کیے بغیر نہیں ہوسکتا۔ اس لیے بقدرِ ضرورت شرعی

---

[1] علم دین حاصل کرنے کا یہ مضمون حضرت نے پہلی ہدایت کے ضمن میں تحریر فرمایا تھا۔ اس کی اہمیت کے پیش نظر اس رسالہ میں اس کو ایک مستقل ہدایت کے عنوان سے لکھدیا ہے۔ ۱۲ محمد شفیع۔

احکام و مسائل کا علم حاصل کرنا ضروری ہوگا. خواہ کتابیں پڑھ کر ہو یا علماء سے زبانی مسائل معلوم کر کے اور اگر پڑھیں تو خواہ عربی میں پڑھیں یا فارسی اردو وغیرہ مقامی زبانوں میں سے کسی زبان میں ضروری مسائل دین پڑھ لیں اس کیلئے آسان اردو زبان میں حضرت سیدی حکیم الامت کی تصنیف بہشتی زیور اور بہشتی گوہر اس کو کسی جاننے والے سے سبقاً پڑھ لیں یا خود ہی مطالعہ کریں۔ اور حضرت کا رسالہ صفائی معاملات اور آداب معاشرت اور تیسرا باب مفتاح الجنۃ کا پڑھ لیں تو دین کی روزمرہ کی ضرورتوں کے لیے کافی ہیں۔ پھر جو مسئلے سیکھے ان پر عمل کرنے کا پکا ارادہ کرے تاکہ نفسی خواہشات اور لوگوں کی ملامت عمل سے مانع نہ ہوں۔

## چوتھی ہدایت. مرشد کی ضرورت اور اُسکی پہچان

ظاہری اعمال اور اُن کے مسائل سیکھنے کے لیے بھی عادتاً استاد کی ضرورت ہوتی ہے۔ بغیر استاد کے یہ کام بھی درست نہیں ہوتا۔ لیکن اعمالِ باطنہ جن میں فرائض و واجبات ہیں کچھ حرام و مکروہ ہیں جو تصوف و طریقت میں بیان کیے جاتے ہیں، اُن کا علم حاصل کرنے اور ان پر عمل کرنے کے لیے استاد کی ضرورت اُس سے زیادہ ہے۔ ان مسائل کے استاد کو اصطلاح میں شیخ یا مرشد یا پیر کہا جاتا ہے۔

باطنی رذائل کو سمجھنا اور اُن کا علاج کرنا عادتاً شیخ و مرشد کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ اس لیے جو شخص اس طریق میں قدم رکھے، اس کے لیے ضروری ہے کہ شیخ و مرشد کی تلاش کرے جب وہ مل جاوے تو اُس کی طرف رجوع کرے اور اُس کی تعلیم کا پورا پورا اتباع کرے۔ توبہ جس کا بیان دوسری ہدایات میں آیا ہے جب کوئی اُس پر عمل کرنا شروع کریگا تو معلوم ہوگا کہ

اُس کی تکمیل میں بھی جگہ جگہ پیر مرشد کی ضرورت ہوتی ہے۔ بغیر شیخ کامل کی رہبری کے توبہ بھی مکمل ہونا مشکل ہے۔

## پیر کامل کی پہچان

پیر کامل وہ ہے جسمیں یہ باتیں موجود ہوں (۱) ضرورت کے موافق دین کا علم اس کو ہو (۲) عقیدے اور عمل اور عادتیں اسکی شرع کے موافق ہوں (۳) دنیا کی حرص نہ رکھتا ہو۔ کامل ہونے کا دعویٰ نہ کرتا ہو کہ یہ بھی دنیا کی ایک شاخ ہے (۴) کسی کامل پیر کے پاس کچھ دنوں تک رہا ہو (۵) اس کے زمانے میں جو عالِم اور درویش منصف مزاج ہوں وہ اسکو اچھا جانتے ہوں (۶) عام لوگوں کی نسبت خاص لوگ یعنی جو لوگ سمجھدار اور دیندار ہیں وہ اسکے زیادہ معتقد ہوں (۷) اسکے مریدوں میں اکثر مرید شرع کے پابند ہوں اور ان کو دنیا کی طمع نہ ہو (۸) وہ پیر اپنے مریدوں کی تعلیم جی سے کرتا ہو اور چاہتا ہو کہ یہ درست ہو جاویں اور اگر مریدوں کی کوئی بُری بات دیکھتا ہو یا سنتا ہو تو اُن کو روک ٹوک کرتا ہو۔ یہ نہ ہو کہ ہر ایک کو اس کی مرضی پر چھوڑ دے (۹) اس کے پاس چند روز بیٹھنے سے دنیا کی محبت میں کمی اور اللہ کی محبت میں زیادتی معلوم ہوتی ہو (۱۰) خود بھی وہ ذکر و شغل کرتا ہو۔ کیونکہ بغیر عمل کے پختہ ارادہ کیے ہوئے تعلیم میں فائدہ نہیں ہوتا۔ جس شخص میں یہ نشانیاں موجود ہوں پھر یہ نہ دیکھے کہ اس سے کوئی کرامت بھی ہوتی ہے یا نہیں یا پوشیدہ یا آئندہ ہونیوالی باتیں اسکو معلوم ہوتی ہیں یا نہیں۔ یا یہ جو دعا کرتا ہے وہ قبول ہو جاتی ہے یا نہیں یا یہ اپنی باطنی قوت سے کچھ کام کر دیتا ہے یا نہیں۔ کیونکہ یہ باتیں پیر یا ولی کے لیے ہونا ضروری نہیں۔ اسی طرح یہ نہ دیکھے کہ اس کی توجہ سے لوگ تڑپتے ہیں یا نہیں۔ کیونکہ یہ بزرگی کے لیے ضروری نہیں۔ اصل میں اس قسم کا اثر نفس کے متعلق ہے جو مشق کرنے سے بڑھ جاتا ہے۔ جو شخص پرہیز گار بھی نہیں، بلکہ جو مسلمان بھی نہیں وہ بھی کر سکتا ہے اور اس توجہ دینے سے کچھ زیادہ نفع بھی نہیں ہوتا کیونکہ توجہ کا اثر باقی نہیں رہا کرتا۔ بس توجہ کا اتنا فائدہ ہے کہ جو مُرید ایسا ہو کہ اس میں ذکر کا اثر

بالکل نہ ہوتا ہو اس کو پیر چند روز تک توجہ دے تو اس میں توجہ دینے سے ذکر کا اثر ہونے لگتا ہے۔ یہ نہیں کہ خواہ مخواہ لوٹ پوٹ ہی ہو جاوے۔

## پانچویں ہدایت۔ پیری مریدی کا مقصد

جب پیر کامل مل جاوے اور اس سے مرید ہونیکا ارادہ کرے تو پہلے یہ سمجھ لے کہ مرید ہونے سے غرض کیا ہے۔ کیونکہ مرید ہونے سے لوگوں کی بہت سی غرضیں ہوتی ہیں۔ کوئی تو یہ چاہتا ہے کہ ہم کرامت والے ہو جاویں اور ہم کو کشف سے وہ باتیں معلوم ہونے لگیں جو اوروں کو معلوم نہیں ہوتیں۔ سو تیسری ہدایت میں ابھی تمکو معلوم ہو چکا ہے کہ خود پیری میں یہ ہونا ضروری نہیں کہ اس سے کرامتیں ہوں اس کو کشف سے ایسی باتیں معلوم ہو جایا کریں جو اوروں کو معلوم نہیں ہوتی ہیں تو بیچارہ مرید اُس کی کیا ہوس کرے گا۔ کوئی یہ سمجھتا ہے کہ مُرید ہونے سے پیر صاحب بخشش کے ذمہ دار ہو جاویں گے۔ قیامت میں وہ دوزخ میں نہ جانے دینگے خواہ کیسے ہی بُرے کام کرتے رہو، یہ بھی محض غلط ہے۔ خود جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو فرمایا "یَافَاطِمَۃُ اِنْقِذِیْ نَفْسَكَ مِنَ النَّارِ" اے فاطمہ اپنے کو دوزخ سے بچاؤ" یعنی عمل کرو۔ کوئی یہ سمجھتا ہے کہ پیر صاحب ایک نگاہ میں کامل کر دیں گے، ہمکو نہ محنت کرنا پڑے گی نہ گناہ چھوڑنے کا ارادہ کرنا پڑیگا۔ اگر اسی طرح کام بن جاتا تو صحابہ رضی اللہ عنہم کو کچھ بھی نہ کرنا پڑتا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ کون کامل ہوگا۔ گو کہیں بطور کرامت کے ایسا ہو بھی گیا ہے کہ کسی بزرگ نے ایک نگاہ میں کامل کر دیا۔ لیکن کرامت کے لیے یہ ضروری نہیں کہ ہمیشہ ہوا کرے اور نہ یہ ضروری ہے کہ ہر ولی سے کرامت ہوا کرے۔ اس بھروسے پر رہنا بڑی غلطی کی بات ہے۔ کوئی یہ کہتا ہے کہ خوب جوش و خروش و شورش و مستی پیدا ہو خوب نعرے لگایا کریں۔ گناہ آپ سے آپ چھوٹ جاویں

گناہ کی خواہش مٹ جاوے نیک کاموں کا ارادہ ہی نہ کرنا پڑے، آپ سے آپ ہو جایا کریں، دل کے وسوسے اور خطرے سب مٹ جاویں۔ بس ایک بیخبری کی کیفیت رہا کرے۔ یہ خیال پہلے سب خیالوں سے اچھا سمجھا جاتا ہے لیکن سبب اس کا ناواقفیت ہے۔ یہ سب باتیں کیفیات اور حالات کہلاتی ہیں اور حالات کا پیدا ہونا آدمی کے اختیار سے باہر ہے اور حالات اگرچہ بہت عمدہ چیز ہیں مگر مقصود نہیں۔ مقصود وہی چیز ہو سکتی ہے جس کا حاصل کرنا اختیار میں ہو۔ غور کرنے سے معلوم ہوا کہ اس قسم کی خواہشوں میں نفس کا چھپا ہوا مکر ہے۔ وہ یہ کہ نفس آرام اور مزہ اور ناموری چاہتا ہے۔ ان کیفیتوں میں یہ سب باتیں حاصل ہیں۔ جو شخص اللہ کی رضامندی کا طالب ہو گا جس کے متعلق آگے بیان آتا ہے کہ درویشی سے مقصود یہی اللہ تعالیٰ کی رضامندی ہے۔ ایسے شخص کو ان خواہشوں سے کیا تعلق وہ تو اپنی حالت ایسی رکھے گا جیسے گویا یوں کہہ رہا ہے۔ ؂

فراق و وصل چہ باشد رضائے دوست طلب ۔ کہ حیف باشد ازو غیر او تمنائی

یعنی جس کو تم فراق سمجھتے ہو اور جس کو وصال سمجھتے ہو یہ دونوں برابر ہیں۔ اصل چیز اسکی رضامندی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے اللہ کے سوا دوسری چیز چاہنا افسوس کے قابل بات ہے ؂

روزہا گر رفت گو رو باک نیست ۔ تو بماں اے آنکہ چوں تو پاک نیست

یعنی کیفیتیں اور حالات اگر جاتے رہے تو کوئی افسوس کی بات نہیں۔ اللہ کا تعلق رہنا چاہیے جس کی برابر کوئی چیز پاک نہیں۔ ؂

بس زبون وسوسہ باشی دلا ۔ گر طرب را باز دانی از بلا

"یعنی اے دل ابھی تو خیال فاسد ہی میں مغلوب ہے اگر تو راحت اور مصیبت میں فرق سمجھے۔ پھر یہ کہ ایسا شخص دو قسم کی خرابیوں میں مبتلا ہو جاتا ہے کیونکہ یہ کیفیتیں یا حاصل ہونگی یا نہیں۔ اگر حاصل ہو گئیں تب تو بوجہ اس کے کہ یہ شخص اسی کو درویشی سمجھتا تھا، اپنے کو کامل سمجھنے لگتا ہے اور ان ہی کیفیات پر بس کر کے

پرہیزگاری اور عبادت سے بیفکر ہو جاتا ہے اور عبادات کی ضرورت اپنے لیے نہیں سمجھتا ہے یا کم سے کم عبادات کو بے قدر ضرور سمجھنے لگتا ہے اور اگر حاصل نہ ہوئیں تو غم میں مرنے گھلنے لگتا ہے۔ اور کچھ اسی کی خصوصیت نہیں بلکہ جو شخص بھی ایسی باتوں کی خواہش کریگا جو اختیار سے باہر ہیں، غم اور پریشانی میں مبتلا رہے گا۔ کوئی کہتا ہے کہ پیر صاحب کے پاس عمل بڑے بڑے اچھے ہیں جب ضرورت ہوگی ان سے تعویذ گنڈے لے لیا کریں گے۔ یا پیر صاحب کی دُعا بہت قبول ہوتی ہے، مقدموں میں اور دنیا کی ضرورتوں میں اُن سے دعا کرا لیا کریں گے اور سب کام ہماری مرضی کے موافق ہو جایا کریں گے۔ گویا ساری خدائی پیر صاحب کے قبضہ میں ہے، یا ہم اُن سے ایسی چیز سیکھ لیں گے کہ ہم برکت والے ہو جاویں گے کہ ہمارے دم کر دینے اور ہاتھ پھیر دینے سے بیمار اچھے ہو جاویں گے۔ بلکہ ایسے لوگ بزرگی ان ہی عملوں کو اور ان کے اثر کو سمجھتے ہیں۔ چونکہ ان عملوں کو بزرگی سے کوئی تعلق نہیں ہے اور یہ نیت بالکل دنیا ہی کا چاہنا ہے۔ اس لیے غلطی در غلطی ہے۔ کوئی یہ سمجھتا ہے کہ ذکر و شغل کرنے سے یہ فائدہ ہے کہ کچھ روشنی دکھائی پڑے گی یا کوئی آواز سنائی دیگی، یہ بھی بالکل غلط خیال اور ناسمجھی ہے کیونکہ اوّل تو یہ ضروری نہیں کہ ذکر و شغل کرنے سے روشنی معلوم ہو یا آواز سنائی دے اور نہ ذکر و شغل کرنے سے روشنی وغیرہ کا دکھلائی پڑنا مقصود ہے۔ دوسرے ذکر و شغل کرنیسے جو روشنی نظر آوے یا جو رنگ دکھلائی دے یا جو آواز سنائی دے بعض دفعہ یہ ذکر و شغل کرنے والے کے دماغ کا فعل ہوتا ہے غیب کی کوئی چیز نہیں ہوتی۔ تیسرے اگر مان بھی لیا جاوے کہ غیب کی کوئی چیز دکھلائی پڑی، یا غیب کی آواز سنائی پڑی تو اس سے کیا فائدہ ہوا۔ غیب کی آواز معلوم ہو جانے سے اللہ تعالیٰ کی نزدیکی حاصل نہیں ہو جاتی۔ اللہ تعالیٰ کی نزدیکی تو اسکی عبادت اور فرمانبرداری سے حاصل ہوتی ہے۔ بعض دفعہ شیطانوں کے فرشتے دکھائی دیتے ہیں، گروہ شیطان کے شیطان ہی رہتے ہیں۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ مرنیکے بعد کافروں کو غیب کی بہت سی باتیں معلوم ہو جاویں گی۔ تو جو بات کافر کو بھی حاصل

ہو جاوے اگر وہ بات معلوم ہوگئی تو کیا کمال ہوگا۔ جب یہ بات معلوم ہوگئی کہ جتنی باتیں مذکور ہوئیں مقصود درویشی سے ان میں سے کسی کا حاصل ہونا بھی نہیں اس لیے ان سب خیالوں کو دل سے نکال کر اصلی غرض اور مقصود درویشی سے اللہ کی رضامندی سمجھے، جس کا طریقہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سب حکموں کو بجا لاوے اور ذکر پابندی سے کرے۔ پیر یہی بتلاتا ہے اور مرید اسی پر عمل کرتا ہے، اگرچہ کوئی کیفیت معلوم نہ ہو اور نہ کوئی کمال اس کے خیال میں حاصل ہو تب بھی آخرت میں ذکر اور اللہ تعالیٰ کے حکموں کے بجا لانے کا فائدہ کہ وہ اللہ تعالیٰ کی رضامندی ہے، ظاہر ہوگا اور اللہ تعالیٰ کی رضامندی سے جنت میں داخل ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کا دیدار نصیب ہوگا۔ دوزخ سے بچے گا۔

## بیعت اور پیری مریدی کی حقیقت

اور حقیقت پیری مریدی کی یہی ہے کہ پیر وعدہ کرتا ہے ذکر اور اللہ کے حکموں کے بتلانیکا اور مرید اقرار کرتا ہے کہ پیر جو بتلاوے گا اس پر عمل ضرور کرے گا۔ اور اگرچہ پیر کیطرف سے یہ تعلیم اور مرید کیطرف سے پیر کے بتلائے ہوئے پر عمل بدوں اس خاص طریقہ کے بھی ہو سکتا ہے کہ جس طریقہ سے مرید ہونیکا دستور ہے لیکن اس خاص طریقہ سے مرید ہونے میں یہ خاصیت ہے کہ پیر کی توجہ مرید پر زیادہ ہو جاتی ہے اور مرید کو پیر کا کہنا ماننے کا زیادہ خیال ہو جاتا ہے۔ اور یہ جو کہا جاتا ہے کہ ایک ہی پیر کرے اور اپنے پیر کو اس زمانہ کے سب بزرگوں سے اچھا سمجھے، اسکی مصلحت فقط یہی ہے کہ اس صورت میں دونوں طرف سے تعلق بڑھ جاتا ہے۔ رہا ہاتھ میں ہاتھ لینا یا کوئی کپڑا وغیرہ عورت کو پکڑا دینا جبکہ وہ پاس ہو، یہ بزرگوں کی ایک نیک رسم ہے اس قرار کی مضبوطی کے واسطے جو کہ پیر اور مرید میں ہوتا ہے۔ باقی یہ اقرار دونوں طرف سے بدوں اس کے بھی ہو سکتا ہے۔ اس وجہ سے جو شخص دور سے مرید ہونا چاہے اس کو بدوں ہاتھ پر ہاتھ رکھے مرید کر لیتے ہیں۔ اور حدیثوں سے بھی معلوم ہوتا

ہے کہ ہاتھ میں ہاتھ دینے کا طریقہ اچھا ہے. چنانچہ حدیث سے ثابت ہے کہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم جب بیعت فرماتے تھے تو مریدوں کا ہاتھ اپنے دست مبارک سے پکڑ کر بیعت فرماتے تھے. اور کپڑے وغیرہ کو پکڑا دینا یہ بجائے ہاتھ پکڑنے کے سبب ہے.

## چھٹی ہدایت. مرید کے لیے دستور العمل

جب کہ مرید موافق چوتھی ہدایت کے اپنی نیت درست کرے تو اُس کو چاہیے کہ اگر مرید ہونے کے بعد فرصت ملے تو چند دن اپنے پیر کے پاس رہے اور اگر اس کی نوبت نہ آوے تو دور ہی سے اس کی تعلیم پر عمل کرے. بلکہ اگر مرید ہونے کیلئے بھی پیر کی خدمت میں نہ پہنچ سکے تو جہاں ہو وہیں سے بذریعہ خط کے یا کسی معتبر آدمی کے واسطے سے مرید ہو سکتا ہے، حاضر ہونیکی ضرورت نہیں۔ اور طریقہ تعلیم ہر پیر کا جدا ہے. ان سب طریقوں کو اس کتاب میں لکھنے کی ضرورت نہیں ہے، ایک چھوٹا سا دستور العمل لکھے دیتا ہوں جو بوجہ اس کے کہ انتہا درجہ کا اس میں نفع ہے اس قابل ہے کہ اس کو عطر تصوف کہا جاوے اور یہ طریقہ بہت خاک چھان کر ہاتھ لگا ہے اور اصلی سبب اس کتاب کے لکھنے کا اسی طریقہ کو بیان کرنا ہے۔

یہ دستور العمل سب راہ درویشی کے چلنے والوں کیلئے بھی ہے جب تک وہ اپنے پیر تک نہ پہنچیں اور جو میرے دوست ہیں اُن کے لیے ہمیشہ کے عمل کرنے کے لیے ہے اور اللہ تعالیٰ سے قوی امید رکھتا ہو کہ اس دستور العمل کے موافق عمل کرنیوالا محروم نہ رہے گا. پھر اگر کوئی شخص اس دستور العمل پر عمل کرے اور اس کا پیر اُسی دستور العمل کو پسند کرے اور اجازت دیدے تب تو قصہ آسان ہوا اور اگر اس کے وظیفوں میں اور جو ذکر و شغل اس میں لکھے ہیں اُن میں کچھ کمی بیشی کرے یا اس کے علاوہ اور کچھ بتلا دے تو جیسا وہ کہے ویسا کرے. البتہ اس دستور العمل میں جو ضروری باتیں شروع میں لکھی ہیں ان میں کمی بیشی نہیں ہو سکتی

ہے وہ ویسی ہی رہیں گی۔ اب سمجھنا چاہیے کہ خلاصہ اس دستور العمل کا یہ ہے کہ اس راہ کا چلنے والا یا عامی ہے یعنی عالم نہیں۔ یا عالم ہے اور ہر ایک نہیں ہے یا کمانے اور بیوی بچوں کے حقوق کے ادا کرنے سے بے فکر ہوگا یا بیوی بچوں کے حقوق ادا کرنے اور کمانے کی فکر میں لگا ہوگا۔ یہ کل چار قسمیں درویشی کی راہ چلنے والوں کی ہیں ایک وہ عامی جو کمانے اور بیوی بچوں کے حقوق ادا کرنے سے بےفکر ہے۔ دوسرا وہ عامی جو کہ کمانے اور بیوی بچوں کے حقوق ادا کرنے کی فکر میں لگا ہوا ہے تیسرا وہ عالم جو دنیا کے کاموں سے خالی ہے۔ چوتھا وہ عالم جو روزگار کے کام میں لگا ہوا ہے ہر ایک کے لیے ایک ایک دستور العمل ہے۔

## دستور العمل اس شخص کا جو عالم نہیں اور دنیا کے کام سے بےفکر نہیں ہے۔

یہ ہے کہ سب سے پہلے اپنے عقیدے ٹھیک کرے اور ضروری ضروری مسئلے سیکھے اور بہت اہتمام سے ان مسئلوں کی پابندی کرے اور جو کسی نئے مسئلے کی ضرورت پڑے کسی عالم سے پوچھ لے اور اگر پیر اس کا عالم ہے تو وہ سب سے بہتر ہے۔ جو کچھ ضرورت ہو اس سے پوچھ لے اور اگر ہو سکے تو تہجد اخیر رات میں پڑھے۔ ورنہ عشا کے بعد ہی وتر سے پہلے کچھ نفلیں تہجد کی جگہ پڑھ لیا کرے اور بعد پانچوں نمازوں کے، اور پانچوں نمازوں کے بعد چھٹی نہ ہو۔ تو جن نمازوں کے بعد چھٹی ہو، سبحان اللہ سو بار اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ سو بار اور اللہ اکبر سو بار اور سوتے وقت اَسْتَغْفِرُ اللہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ سو بار پڑھا کرے اور ہر وقت اٹھتے بیٹھتے درود شریف پڑھتا رہے اس میں وضو اور کسی گنتی کی ضرورت نہیں ہے۔ وضو اور بے وضو ہر حال میں درود شریف پڑھا کرے۔ لیکن تسبیح ہر وقت میں لیے نہ پھرے[1] اور اگر قرآن شریف پڑھا ہوا ہو تو روزانہ کسی قدر

[1] یعنی بلا ضرورت لیکن اگر تسبیح ہاتھ ذکر کرنا یاد نہ رہے تو تسبیح لینے کا مضائقہ نہیں۔ ۱۲ منہ

قرآن شریف کی تلاوت بھی کرلیا کرے اور اس کتاب کے اخیر میں جو مردوں اور عورتوں کو نصیحتیں لکھی ہوئی ہیں ان کو کبھی کبھی دیکھ لیا کرے اور ان پر عمل کرے اور کبھی کبھی اپنے پیر کے پاس یا اور کوئی ایسے بزرگ اگر موجود ہوں جو پرہیزگار ہوں اور عقیدے ان کے اچھے ہوں ان کے پاس جا بیٹھا کرے۔ لیکن پیر کے پاس جانے میں اس کی پابندی نہ کرے کہ کچھ نہ کچھ لیکر ہی جانا چاہیے یہ تکلف سچی محبت کے خلاف ہے اور باقی جو وقت بچے، بال بچوں کیلئے حلال روزی تلاش کرنے میں لگا رہے کہ بال بچوں کے لیے کمانا بھی عبادت ہے اور اگر یہ عامی عورت ہے تو جو وقت بچے اس میں گھر کا کاروبار خاصکر اپنے شوہر کی خدمت کرنا اس کیلئے عبادت ہے۔ اس کام میں لگی رہے۔ مگر عورت بدون اپنے شوہر کی اجازت کے پیر کے یہاں نہ جاوے اور جن دنوں میں حیض آوے ان دنوں میں بھی وظیفوں کے وقت میں وضو کر کے وظیفے پڑھ لیا کرے۔ سوائے قرآن مجید کے، کہ اس کا پڑھنا اس حالت میں درست نہیں۔

## دستور العمل اس شخص کا جو عالم نہ ہو اور دنیا کے کام سے بیفکر ہو

اس شخص کا دستور العمل وہی ہے جو پہلے شخص کے لیے بیان کیا گیا مگر اتنی باتیں اور زیادہ ہیں وہ یہ کہ اگر ہو سکے تو پیر کے پاس جا پڑے۔ لیکن اپنے کھانے پینے کی فکر ایسے طریقہ سے کرے کہ کسی دوسرے پر اسکا بوجھ نہ پڑے اور اگر کوئی سامان ظاہری کھانے پینے کا نہ ہو تو اتنا ضرور ہونا چاہیے کہ دوسرے کے بھروسہ پر نہ رہے یا تو کچھ مزدوری کرے اور اگر ہمت نہ ہو تو اللہ پر بھروسہ کرے۔ مل جاوے تو کھالے نہ ملے، صبر کرے۔ اور اگر پیر کے پاس نہ رہ سکے تو اپنے وطن میں رہے۔ خواہ گھر میں یا کسی مسجد میں۔ مگر جہاں تک ہو سکے آدمیوں سے الگ رہے۔ کسی کے پاس زیادہ آوے جاوے نہیں جبتک کوئی دنیا یا دین کا کام نہ ہو میل جول نہ کرے۔ اور جب کسی ضرورت سے ملنا ہو تو زبان کا بہت خیال رکھے۔ کوئی بات ایسی جو شرع میں منع ہو جیسے کسی کو پیٹھ پیچھے بُرا کہنا یا اور کوئی

بات ایسی ہی منہ سے نہ نکلنے پائے۔ لیکن نماز جماعت کیساتھ پڑھے اور تنہائی میں جو وقت ضروری کام اور راحت و آرام سے بچے اس میں قرآن شریف کی تلاوت کرے اور مناجات مقبول پڑھے یا نفلیں یا درود شریف یا استغفار رہے اور اگر کچھ پڑھا ہو تو تھوڑے وقت میں دین کی کتابیں بھی جو اردو زبان میں ہیں کسی عالم کو دکھلا کر دیکھا کرے لیکن جہاں سمجھ میں نہ آوے اپنی عقل سے اس کا مطلب نہ بنالے کسی عالم سے پوچھ لے اور اگر اس بستی میں کہیں طالب علم یا اللہ اللہ کرنیوالے موجود ہوں تو ان کی خدمت کرنے میں اپنے وقت کا ایک بڑا حصہ خرچ کرے۔ اس سے دل میں نور بھی پیدا ہوتا ہے اور اپنی بڑائی بھی دل میں نہیں آتی اور کبھی کبھی نفل روزہ بھی رکھ لیا کرے۔ باقی دونوں قسم کے آدمیوں کو جو عالم نہ ہوں کوئی شغل نہ بتلانا چاہیے کیونکہ اسمیں بہت باتیں پیدا ہوتی ہیں کہ ان سے خرابی کا ڈر ہے اور ان کی سہار عالم کے سوا کوئی دوسرا آدمی نہیں کرسکتا ہے۔ البتہ اگر اس میں شوق دیکھے اور قابل اس کے سمجھے تو ذکر اللہ اللہ کا تین ہزار سے چھ ہزار مرتبہ تک تنہائی میں بیٹھ کر پڑھنے کو بتلا دے مگر آواز اور ضرب کیساتھ نہ ہو چپکے چپکے پڑھے، اس سے زیادہ مناسب نہیں۔ باقی دوسرے وظیفے اور نفلیں جسقدر جی چاہے، پڑھے۔ البتہ اگر وہ شخص جو عالم نہیں ہے عالموں کی صحبت میں رہنے سے مثل عالموں کے سمجھدار ہوگیا ہو وہ عالم کی مثل ہے۔ اسکو شغل بتلانے میں حرج نہیں۔

## دستور العمل اس عالم کا جو دینی یا دنیوی کام میں لگا ہو!

یہ ہے کہ جو وقت فرصت کا ہو اور دل فکر سے خالی ہو۔ اور پیٹ نہ بھرا ہو بھوک لگی ہو، ایسے وقت کو مقرر کر کے اسمیں بارہ ہزار سے لیکر چوبیس ہزار تک جتنا ہوسکے تنہائی میں بیٹھ کر اللہ اللہ وضو کیساتھ ہلکی آواز ہلکی ہلکی ضرب کیساتھ دل کو ذکر کی طرف لگا کر پڑھا کریں اور تہجد کی پابندی کریں اور کسی وقت قرآن شریف

کی تلاوت اور مناجات مقبول عربی یعنی قربات عند اللہ وصلوٰۃ الرسول کی ایک منزل روزانہ ہمیشہ پڑھا کریں۔ اور اگر مدرس ہیں تو بہتر ورنہ تھوڑا وقت علم دین پڑھنے والوں کے پڑھانے میں ضرور صرف کیا کریں اور کبھی کبھی جب ضرورت دیکھیں یا سننے والے شوق ظاہر کریں ضروری مسئلوں کا وعظ بیان کر دیا کریں۔ مگر وعظ میں جو باتیں ضروری نہ ہوں اُن کو بیان نہ کریں اور جو ضروری بات ہو اور عام لوگ اُس سے بھڑکتے ہوں۔ اس کو نہ تو گول گول کہیں اور نہ سختی سے کہیں بلکہ صاف کہیں لیکن نرمی کے ساتھ۔ اور وعظ کا عوض نہ لیں۔ نہ عام لوگوں کے زیادہ پیچھے پڑیں نہ ان کو سخت کہیں کہ اس سے خواہ مخواہ عداوت پیدا ہو جاتی ہے اور احیاء العلوم اور جو ایسی کتاب ہو دیکھا کریں۔ لیکن اپنے پیر سے دور رہ کر شغل نہ کریں۔ البتہ اگر تھوڑے دن پیر کے پاس رہ کر یہ کام کیا ہو اور وہ اب بھی اسکو کرنے کو کہے تو حرج کچھ نہیں۔

## دستور العمل خاص اس عالم کا جو کام میں لگا ہوا نہ ہو۔

اگرچہ یہ فرصت چند ہی دنوں کی ہو جس کی مدت کم سے کم چھ مہینے ہے یہ ہے کہ تھوڑے دن اپنے پیر کے پاس رہ کر ذکر کریں اور ان کے لیے فقط اتنا ذکر کافی ہے کہ بعد تہجد کے بارہ تسبیح یعنی لا اِلٰہ اِلَّا اللہ دو سو بار اور اِلَّا اللہ چار سو بار اور اللہ اللہ اسطرح کہ پہلے لفظ اللہ میں پیش ہو اور دوسرے لفظ اللہ میں جزم چھ سو بار اور فقط اللہ سو بار۔ یہ تیرہ تسبیحیں ہوئیں۔ مگر نام اِن کا بارہ تسبیح ہے ان کو تھوڑی آواز اور ہلکی ضرب سے کریں لیکن یہ سمجھ لینا چاہیے کہ زور سے ذکر کرنا اور ضرب لگانا خود کوئی ثواب کی بات نہیں ہے۔ ایسا اعتقاد کرنا بدعت ہے۔ اور حدیث میں جو آیا ہے اِرْبَعُوْا عَلٰی اَنْفُسِکُمْ اِنَّکُمْ لَا تَدْعُوْنَ اَصَمَّ وَلَا غَائِبًا "یعنی نرم کرو تم اپنی جانوں پر کیونکہ نہ تم بہرے کو پکار رہے ہو اور نہ اُس شخص کو جو دور ہے"۔ یہ ممانعت میرے نزدیک

اسی صورت میں ہے جب ذکر زور سے اُسی اعتقاد سے کرے۔ اور بعض عالموں نے اس حدیث کا مطلب یہ کہا ہے کہ اتنا چلاّ کر ذکر نہ کرے جس سے لوگوں کو تکلیف پہنچے۔ مثلاً سونیوالے پریشان ہوں۔ اور امام ابو حنیفہؒ نے جو زور سے ذکر کرنے کو منع فرمایا ہے اس کی بھی یہی وجہیں ہیں جو بیان ہوئیں۔ ورنہ زور سے ذکر کرنا جائز ہے۔ حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں نماز ختم ہونیکی یہ علامت تھی کہ لوگ زور زور سے اللہ اکبر اللہ اکبر کہتے تھے۔ اور حدیث کی کتابوں میں وتر کے بعد سُبحَانَ المَلِكُ القُدُّوس کہتے وقت آواز بلند کرنیکی حدیث موجود ہے۔ اور فائدہ زور سے ذکر کرنے میں یہ ہے کہ اس سے وسوسے اور خیالات کم آتے ہیں۔ کیونکہ اپنی آواز جو کان میں آتی رہے دل آسانی سے اُدھر متوجہ رہسکتا ہے۔ سو یہ فائدہ تھوڑی آواز سے ذکر کرنے میں بھی حاصل ہے۔ اسی طرح ضرب لگانے میں بھی ثواب نہیں ہے۔ اس میں بھی طب کے قاعدے سے ایک فائدہ ہے۔ وہ یہ کہ ایک سخت جھٹکا سے دل میں گرمی پیدا ہوتی ہے اور گرمی سے دل نرم ہوجاتا ہے اور دل کی نرمی سے ذکر کا اثر ہوتا ہے اور ذکر کے اثر سے اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری کا خیال اور اللہ کی محبت پیدا ہوتی ہے۔ اور یہ دونوں دین میں مقصود ہیں۔ پس ضرب خود دین میں مقصود نہیں بلکہ جو باتیں مقصود ہیں جیسے محبّت وہ ان کے حاصل ہونیکا ذریعہ ہے اور اُن کا ذریعہ بن جانے سے ذریعہ کے درجہ میں ضرب بھی مقصود ہوگئی۔ لیکن بہت زور سے ضرب لگانے میں خفقان ہوجانیکا ڈر ہے اسلیے اوسط درجہ کی ضرب لگادے اور اس سے زیادہ نہ بڑھائے۔ اور ایک بات قابل سمجھنے کے ہے وہ یہ کہ تصوف کی کتابوں میں ذکر کرتے وقت گردن دائیں اور بائیں طرف لیجانے کو لکھا ہے۔ سو جان لینا چاہیے کہ پہلے زمانہ میں لوگ طاقتور تھے اور دماغ ان کے مضبوط تھے اسکی سہار کرلیتے تھے۔ بلکہ بوجہ طاقتور ہونے کے بدون اس کے انمیں ذکر کا اثر ہی نہیں ہوتا تھا۔

اسلیے ان کو اس کی ضرورت تھی کہ گردن کو دائیں طرف لیجا کر ضرب دیں تاکہ زور سے ضرب لگے۔ اور اب لوگ کمزور ہیں ہلکی ضرب سے بھی دل میں اثر پیدا ہو جاتا ہے۔ اسلیے اب ایسا نہ کیا جاوے ورنہ دماغ کے خراب ہو جانیکا ڈر ہے۔ بس اتنا ہی کافی ہے لا اِلٰہ کیساتھ سارے بدن کو آہستہ آہستہ دائیں طرف ذرا جھکا دیں اور اِلّا اللہ کیساتھ بائیں طرف لے آویں۔ اور اتنی حرکت بھی اسلیے ہے کہ بدن کو ایک حالت پر رکھ کر جی تنگ ہونے لگتا ہے بدن کو اس طرح ہلانیسے ذرا آسانی ہوتی ہے۔ ورنہ ضرورت اس کی بھی نہیں ہے۔ اور پھر ضرب لگانے کے وقت گردن کو جھٹکا دینے کی بھی ضرورت نہیں۔ بس اتنا کافی ہے کہ ضرب لگانے کیوقت جہاں اِلّا کا ہمزہ یعنی الف نکلتا ہے اُسپر ذرا آواز کا زور ڈالدیا جاوے، چونکہ سینہ اس آواز کے نکلنے کی جگہ سے یعنی حلق سے قریب ہے اس پہ زور ڈالنے سے سینہ تک اثر پہنچ جاویگا۔ اسی طرح باقی ذکروں میں بھی ضرب تو اسی طرح لگاوے اور بدن کو حرکت دینا اس سے بھی کم کافی ہے۔ یہ سارا بیان بارہ تسبیح کا ہوا۔ پھر ذکر بارہ تسبیح کے کرنیکے بعد اگر نیند کا زور ہو تو ذرا سو رہے اور اگر نیند نہ آوے تو اس کو اختیار ہے چاہے ان بارہ تسبیح کے ذکروں میں سے کسی ذکر کو اور زیادہ کرے یا کچھ نہ کرے خالی رہے۔ پھر بعد نماز صبح کے قرآن شریف کی تلاوت کرے اور منزل مناجات مقبول پڑھے۔ اس کے بعد بارہ ہزار سے لیکر چوبیس ہزار بار تک جسقدر ہو سکے اَللّٰہ اللہ کا ذکر تھوڑی آواز وسط درجہ کی ضرب سے تنہائی میں بیٹھ کر کرے اور دوپہر کو ذرا سو رہے۔ بعد ظہر کے اسی طرح اللہ اللہ کا ذکر کرے بارہ ہزار سے چوبیس ہزار تک جتنا آسانی سے عصر کی نماز تک ہو سکے اور عصر کی نماز کے بعد اگر پیر کو کچھ کام نہ ہو تو پیر کے پاس بیٹھا رہے اور اگر پیر کسی کام میں لگا ہو یا وہاں موجود نہو یا اس کے دل میں زیادہ شوق پیر کے پاس بیٹھنے کا نہ ہو تو جنگل باغ نہر ندی وغیرہ کی سیر کو چلا جاوے اور اگر پیر موجود

---

[1] یہ دو مرتبہ ہوا اور آخر میں دونوں جگہ پر جزم ہے اور زیادہ تر جو اللہ اللہ جو دو مرتبہ لکھا جاتا ہے اور ایک بار گنا جاتا ہے ۱۲۔

ہو تو اُس سے پوچھ کر جاوے اور اس وقت جب سیر کے لیے جاوے تو عام مسلمانوں کی قبروں اور اولیاء اللہ کے مزاروں کی زیارت بھی کر لیا کرے۔ پھر بعد مغرب کے گھنٹہ آدھ گھنٹہ جب تک جی لگے موت کا اور موت کے بعد جو کچھ حساب کتاب ہونیوالا ہے اسکا مراقبہ کرے۔

## مراقبۂ موت

اور مراقبہ موت کا یہ ہے کہ تنہائی میں بیٹھ کر یہ سوچے کہ مرنیکے بعد باتیں ہونگی۔ بلکہ ان باتوں کو یہ خیال کرے کہ گویا اسی وقت یہ سب کچھ ہو رہا ہے۔ کثرت سے اللہ کا ذکر کرنیسے اللہ کی محبت اور اس مراقبہ سے دنیا سے نفرت پیدا ہوگی یہی محبت اور نفرت اسکا کام بنا دینے کیلئے انشاء اللہ کافی ہونگی اور باقی جو وقت بچے اسمیں چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے درود شریف پڑھتا رہے یا اور جس ذکر میں جی لگتا ہو وہ ذکر کیا جاوے پاس انفاس جو مشہور ہے اسکا مطلب یہی ہے کہ کوئی دم اللہ کی یاد سے خالی نہ جاوے۔ جونسا ذکر ہو اور جو طریقہ اس کا مشہور ہے، خاص اسی طریقہ سے کرنا ضروری نہیں بلکہ وہ بھی ایک طریقہ ہے اس کے طریقوں میں سے پھر اگر اس ذکر کرنیکے وقت دیکھے کہ یکسوئی[2] پیدا ہوتی ہے اور دن بدن بڑھتی جاوے اور خیالات کم آویں اور جی ذکر میں لگا کرے۔ جب تو میرے نزدیک شغل[1] کرنیکی ضرورت نہیں ہے۔ ہمیشہ پرہیزگاری کا خیال رکھنا اور مراقبہ جس کا بیان ہوا ہمیشہ کرتے رہنا کافی ہے عمر بھر اسی کو کرتا رہے آخرت میں تو اس کا پھل یقیناً ملیگا۔ اور اصل وعدہ پھل ملنے کا آخرت ہی میں ہے۔ لیکن دنیا میں اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوگا تو اس کے دل میں عجیب عجیب طرح کے علم اور معرفت کی باتیں پیدا ہونگی اور نئی نئی کیفیتیں پیدا ہوں گی کبھی ذوق و شوق سے، کبھی محبت و انس کی کیفیت سے کبھی ہیبت سے اور احکام شرعی کی حکمتیں ظاہر ہونگی اور اسکا برتاؤ اللہ تعالیٰ کیساتھ اور اللہ تعالیٰ کا برتاؤ اس کیساتھ درست ہو جاویگا اور جو بات اس سے

---

[1] شغل صوفیاء کی اصطلاح میں ایسی تدبیروں کو کہا جاتا ہے جن سے حادثہ قلبی اور یکسوئی پیدا ہوتی ہے۔

[2] یکسوئی کا پیدا ہونا کچھ نہیں یہ نسبت کا مقدمہ قریبہ ہے اور نسبت کی نسبت شاہ ولی اللہؒ فرماتے ہیں

ایسی واقع ہوگی کہ اس پر ہوشیار کرنیکی ضرورت ہے اس پہ ہوشیار کر دیا جاویگا اور معلوم ہو جایا کریگا کہ یہ بات مجھ سے اچھی طرح واقع نہیں ہوئی۔ ان باتوں میں ہو لذت ہے اس کے سامنے سارے جہان کی بادشاہت بھی مٹی کے برابر ہے اور ان باتوں کو حالات کہتے ہیں۔ چونکہ اول تو ہر شخص کو نئے حالات پیدا ہوتے ہیں ان سب کو لکھنا ممکن نہیں ہے۔ ایسے وقت پیر کے پاس آنا ضروری ہے وہی ان حالات کی حقیقت بیان کرتا ہے اور اگر حاجت ہوئی تو جو کچھ ذکر و شغل مرید کر رہا ہے اس میں جو اسکو مناسب ہوتا ہے تبدیلی کرتا ہے۔ اور پیر کے پاس رہنے میں جو فائدے ہیں اس ہدایت کے آخر میں بیان ہونگے ان باتوں کے جاننے کو کشف الٰہی کہتے ہیں۔ باقی کشف کونی (یعنی پوشیدہ چیزوں کا حال معلوم ہو جانا یا جو بات آگے چل کر ہونیوالی ہے اس کا ظاہر ہو جانا) کشف الٰہی کی برابر نہ اسمیں لذت ہے اور نہ اللہ تعالیٰ کی نزدیکی حاصل ہونے میں اسکی برابر ہے۔ موسٰی علیہ السلام کشف الٰہی میں زیادہ تھے اور خضرؑ کشف کونی میں۔ پھر ظاہر ہے کہ کس کا مرتبہ بڑھا ہوا ہے رہی یہ بات کہ جب موسٰی علیہ السلام کا مرتبہ بڑھا ہوا تھا تو ان کو اللہ تعالیٰ نے خضر علیہ السلام کے پاس جانیکا کیوں حکم فرمایا سو حضرت خضرؑ کے پاس بھیجنے سے اس بات کا سکھلانا منظور تھا کہ بات کرنے میں بے دھڑک منہ سے کوئی بات نہ نکال دیا کریں سوچ سمجھ کر بات کہا کریں۔ کیونکہ ان سے کسی نے پوچھا تھا کہ اسوقت سب سے بڑا عالم دین کون ہے۔ آپ نے فرمایا اَنَا اَعْلَمُ کہ سب سے بڑا عالم میں ہوں۔ یہ آپکا فرمانا اس اعتبار سے صحیح تھا کہ جو علم ضروری ہیں ان کو سب سے زیادہ میں جانتا تھا۔ لیکن بات آپ نے ایسی کہی تھی جس سے سننے والے کو دھوکہ ہو سکتا تھا کہ کہ ہر قسم کے علموں کے جاننے کا دعویٰ ہے اسلیے اللہ تعالیٰ نے آپ کو یہ دکھلا دی کہ دیکھو کشف کونی میں خضر علیہ السلام تم سے زاید ہیں اگرچہ یہ کشف درجہ میں کشف الٰہی کے برابر نہ ہو۔ مگر پھر بھی بلا قید یہ کہنا تو غلط ٹھہرا کہ میں سب سے زیادہ جانتا ہوں۔ اسلیے بات کہنے میں یہ کہہ دینا چاہیے تھا کہ کشف کونی میں سب سے

زیادہ نہیں ہوں اور جسکو کشف الٰہی ہوتا ہو اگر اس کے متعلق پیری مریدی کی خدمت اور مخلوق کے باطن کی اصلاح و درستی بھی ہو جاوے تو وہ قطب التکوین کہلاتا ہے
جو وقت بچے اسمیں کچھ نہ کچھ ذکر زبان سے دل کی توجہ کیساتھ کرتا رہے خواہ درود شریف پڑھا کرے۔ اور میرے نزدیک یہ سب سے بہتر ہے۔ خواہ استغفار پڑھے خواہ کلمہ طیبہ خواہ اور کچھ جس میں دل لگے اور ان اوقات میں دل سے ذکر کرنے پر بس نہ کرے کیونکہ اکثر اس میں یہ دھوکا ہو جاتا ہے کہ آدمی کو یہ خیال نہیں رہتا کہ اس وقت دل میں اللہ کی یاد نہیں رہی اور اس سے بڑھ کر کبھی یہ دھوکا ہوتا ہے کہ اللہ کی بھول کو آدمی یوں سمجھ بیٹھتا ہے کہ میں اللہ کی یاد میں بالکل غرق ہو گیا ہوں۔ اور دو چیزوں سے بچنے کا خیال ہر وقت رکھے، ایک یہ کہ کسی دم اللہ کی یاد دل سے دُور نہ ہونے پائے۔ جس کی تدبیر یہ ہے کہ ہر وقت ذکر کرتا رہے دوسرے گناہ سے بہت بچے خواہ چھوٹا گناہ ہو یا بڑا۔ دل سے ہو یا زبان سے یا ہاتھ پاؤں آنکھ کان سے اللہ کی یاد نہ رہنے سے دل کا نور جاتا رہتا ہے اور گناہ سے بھی دل کا نور جاتا رہتا ہے اور اللہ سے دوری بھی ہو جاتی ہے۔ اور یہ بڑا نقصان ہے اور اگر اتفاقاً کبھی خیال نہ رہنے کی وجہ سے یا نفس کی شرارت سے کوئی گناہ ہو جائے تو فوراً نہایت شرمندگی اور عاجزی کیساتھ توبہ کرے اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہ کی معافی مانگے۔ خاصکر بعض گناہوں سے تو اس راہ میں بہت ہی نقصان ہوتا ہے، ایک ریا یعنی لوگوں کے دکھانیکی نیت سے کوئی عمل کرنا دوسرے تکبر یعنی اپنے کو بڑا سمجھنا۔ جب آدمی میں تکبر ہوتا ہے تو اس سے کبھی کوئی آدمی فخر کرنے لگتا ہے اور کبھی بڑائی کا گمان ہو جاتا ہے خواہ دنیوی کمال میں ہو یا دینی کمال میں تیسرے زبان سے کسی کی غیبت یا شکایت کرنا یا کسی پر طعن یا اعتراض کرنا، بلکہ اکثر بیکار اور بے ضرورت باتیں کرنیسے بھی دل کی نورانیت کو نقصان پہنچتا ہے۔ اور اسی وجہ سے اس راہ میں قدم رکھنے والے کو لوگوں سے بیضرورت میل جول نہ رکھنا چاہیے۔ چوتھے کسی نامحرم عورت یا لڑکے کی طرف شہوت سے نظر کرنا

یا اُس کا خیال دل میں لانا۔ پانچویں بیجا اور حد سے زیادہ غصہ کرنا یا بد خلقی اور سختی کیساتھ کسی سے بات کرنا۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کی یاد دل میں نہ رہنے کی بھی بعض قسم خاص طور پر زیادہ نقصان کی چیز ہے۔ یہ قسم وہ ہے جو دنیا کے تعلقات کے سبب ہو۔ یہ قسم ذکر کرنے سے بھی دور نہیں ہوتی۔ جب ذکر میں مشغول ہوگا بار بار اس کی طرف کھنچے گا اور اس دستور العمل میں ایک بات ضروری یہ ہے کہ جبتک اس شخص کو جسکا ذکر ہو رہا ہے کسی قدر مضبوطی کیساتھ نسبت باطنی حاصل نہ ہو جاوے (جس کا مطلب ابھی آگے آتا ہے) اس وقت تک لوگوں کو نفع پہنچانے میں مشغول نہ ہو نہ ظاہری نفع پہنچانے میں مشغول ہو نہ باطنی نفع پہنچانے میں یعنی نہ طالب علموں کو پڑھاوے نہ عام لوگوں کو وعظ سناوے نہ بیماروں کا علاج کرے نہ تعویذ گنڈے لکھے نہ پیری مریدی کرے بالکل ایک کونہ میں مجبور پڑا رہے۔ ہاں اگر ان باتوں میں سے کسی بات کے کرنے میں بالکل مجبور ہو جاوے تو اور بات ہے۔

## نسبتِ باطنی

اور علامت نسبت باطنی کے حاصل ہونے کی دو ہیں۔ ایک یہ کہ اللہ کی یاد دل میں ایسی جم جاوے کہ کسی دم دل سے دور نہ ہو اور اللہ کیطرف زیادہ کوشش اور فکر رکھنے کی ضرورت نہ پڑے۔ دوسرے یہ کہ اللہ تعالیٰ کے حکموں پر چلنے کیطرف چاہے وہ احکام ایسے ہوں جن میں اللہ تعالیٰ نے اپنی عبادت کے طریقے بتلائے ہیں۔ اور چاہے وہ احکام ہوں جن میں بندوں کو آپس میں معاملہ کرنیکے طریقے بتلائے ہیں اور چاہے وہ احکام ہوں جنہیں اچھی عادتوں کا حکم فرمایا ہے اور چاہے وہ احکام ہوں جن میں بات چیت کرنیکا طریقہ بتلایا ہے اور چاہے وہ احکام ہوں جنہیں نشست و برخاست اور تمام کاموں کا طریقہ بتلایا ہے۔ ان سب حکموں کی طرف ایسی رغبت ہو جاوے اور جن باتوں سے منع فرمایا ہے اُنسے ایسی نفرت ہو جائے جیسی کہ ان چیزوں کیطرف رغبت ہوتی ہے جو اپنے جی کو اچھی معلوم ہوتی ہیں اور جیسی کہ ان چیزوں سے نفرت

ہوتی ہے جو اپنے جی کو بُری معلوم ہوتی ہیں اور حرص دنیا کی دل سے نکل جاوے اور اسکی سب عادتیں مطابق قرآن شریف کے ہو جاویں۔ البتہ اگر طبعی سستی کسی حکم کے بجالانے میں واقع ہو یا کوئی بُرا وسوسہ دلمیں آوے اور اس پر عمل نہ کرے تو اسکو یہ نہ سمجھا جاویگا کہ شریعت کے حکموں کی رغبت اور شریعت میں جو باتیں منع ہیں ان سے نفرت پیدا نہیں ہوتی اور یہی مرتبہ اللہ تعالیٰ کی یاد اور فرمانبرداری حاصل ہو جانیکا ہے جس کو ہم نے علامت نسبتِ باطنی کے حاصل ہو جانیکی تبلایا ہے محبت الٰہی کہلاتا ہے۔ اور اگر نسبتِ باطنی حاصل ہو جانیکے ساتھ غیب سے بعض علم کی باتیں اور بھید کی باتیں بھی اس کے دل میں آنے لگیں تو یہ شخص عارف کہلا دیگا۔

اب بعد حاصل ہونے نسبت باطنی کے، پڑھانے، وعظ کہنے، کتابیں تصنیف کرنے میں کچھ حرج نہیں۔ بلکہ علم دین کی خدمت کرنا سب عبادتوں سے بڑھکر ہے۔ اور اگر پیر اسکو مرید کرنے اور ذکر شغل تبلانیکی اجازت بھی دیدے تو اللہ کے بندوں کو اس فائدہ کے پہنچانے میں بخیلی نہ کرے لیکن اپنے کو بڑا نہ سمجھے بلکہ خلق کا خدمت گذار اپنے کو سمجھے۔ اور اگر پیر اجازت نہ دے تو ہرگز ایسی جرأت نہ کرے اور نہ اپنی طرف سے اجازت مانگے۔ کیونکہ یہ ہوس ہے بڑائی کی اور اگر پیر اجازت مانگنے سے بھی اجازت دیدے تو رعایتی اجازت کام کی نہیں۔ بلکہ بڑا بننے سے چھوٹا رہنا بہت اچھا ہے۔ البتہ پیر کا حکم ہو جانے کے بعد حکم نہ ماننا بھی مناسب نہیں۔ اگر سب ایسا ہی کرتے تو سلسلہ ہی درویشی کا بند ہو جاتا۔ لیکن مریدوں سے امید وار مال کا نہ رہے بلکہ اگر وہ کچھ نذرانہ بھی دیں تو مرید ہونیکے وقت تو بالکل قبول نہ کرے کہ یہ صورت بدلہ لینے کی سی ہے اور دوسرے وقت اگر خوشی سے اور حلال آمدنی سے موافق اپنی آمدنی کے اتنا دیں جس کے دینے سے اس کو پریشانی نہ ہو تو ایسی صورت میں ہدیہ قبول کرلینا سنت ہے۔ اور انکار کرنے میں مسلمان کی دل شکنی ہے اور اللہ کی ناشکری ہے اگرچہ وہ ہدیہ تھوڑا ہی ہو، اور اگرچہ لوگوں کے سامنے دے۔ جب بھی لینے میں عار نہ کرے کہ اس کا سبب بھی تکبّر ہے۔ یہاں تک دستور العمل مذکور

تمام ہوا اور اس دستور العمل کی عبارت اس وجہ سے ذرا لمبی ہو گئی کہ اسمیں گفتگو ذرا علم والوں ہی سے ہے ان کی تسلی بدون تفصیلی بیان کے نہ ہوتی اور نہ ان کو مزہ آتا ورنہ حاصل مطلب تھوڑا ہی ہے جسکو اب پھر دوبارہ اسلیے لکھے دیتا ہوں کہ اصلی مطلب کے ٹکڑے اس لمبے مضمون میں بکھر گئے ہیں اسکی فہرست یہ ہے۔ تہجد تہجد کے بعد بارہ تسبیح، بعد نماز فجر تلاوت قرآن شریف اور ایک منزل مناجات مقبول کے بعد ذکر اللہ اللہ کا بارہ ہزار سے لیکر چوبیس ہزار تک، بعد عصر پیر کے پاس حاضر رہنا یا جنگل وغیرہ کی سیر کرنا اور اولیاء اللہ کی قبروں کی زیارت کرنا، بعد مغرب مراقبۂ موت، باقی جو وقت بچے اس میں درود شریف پڑھنا بلا تعداد۔ اگر ضرورت ہو تو شغل انحد کرنا، پرہیزگاری کا خیال رکھنا، ذکر پابندی سے کرنا۔ گناہوں سے اور اللہ کی یاد نہ رہنے سے بچنا۔ اور ان گناہوں سے خاصکر بچنا، یعنی لوگوں کے دکھلاوے کے لیے کوئی عمل کرنا، اپنے کو بڑا سمجھنا، فخر کرنا، اپنے جی ہی جی میں اپنے کمالات پر خوش ہونا اور نفس کا پھولنا، کسی کی پیٹھ پیچھے برائی کرنا، بیکار باتیں کرنا اور لوگوں سے زیادہ ملنا جلنا۔ شہوت سے نامحرم عورت اور لڑکے کو دیکھنا یا اسکا خیال دلمیں شہوت کیساتھ لانا۔ بہت غصہ کرنا۔ کج خلقی سے رہنا۔ دنیوی تعلقات بڑھانا اور جو باتیں اس قسم کی ہوں انسے بچنا۔ اور بقیہ فہرست یہ ہے، نسبت باطنی حاصل ہونے تک وعظ اور پڑھانے وغیرہ کو ترک کرنا۔ بدوں اجازت پیر کے پیری مریدی نہ کرنا اور ذکر و شغل کی تعلیم نہ کرنا۔ اور میزان کل ان سب باتوں کا دو چیزیں ہیں ایک اللہ اور رسول کے حکموں پر چلنا دوسرے ذکر کی پابندی کرنا گناہ سے اللہ اور رسول کی تابعداری میں فرق آجاتا ہے اور یاد الٰہی نہ رہنے سے ذکر میں نقصان پیدا ہو جاتا ہے۔ اسلیے چاہیے کہ اپنا اصلی کام ہمیشہ تابعداری اور ذکر کی پابندی کو اور گناہ سے بچنے اور اللہ کی یاد بھلانے سے بچنے کو سمجھے اگر ایک مدت تک اس کی پابندی رہے گی تو انشاء اللہ محروم نہ رہیگا۔ اور یوں تو اول ہی سے فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے لیکن اس کی سمجھ میں نہیں آتا۔ ایک وقت ایسا آویگا کہ یہ بھی سمجھنے لگے گا۔ لیکن نہ گھبراوے نہ جلدی کرے

نہ سستی کرے. کیونکہ فائدے کیلئے نہ کوئی مدت مقرر ہے نہ کوئی اس کا ذمہ دار ہو سکتا ہے البتہ اسقدر امید کر سکتے ہیں ؎

اندریں راہ می تراش و می خراش، تا دم آخر دمے فارغ مباش

تا دم آخر دمے آخر بود ٭ کہ عنایت با تو صاحب سر بود

یعنی اس راہ میں جو قدم رکھے اسکو چاہیے کہ اس ادھیڑبن میں لگا رہے. مرتے دم تک ایک گھڑی بیکر نہ بیٹھے، آخر دم تک کوئی نہ کوئی وقت ایسا ہوگا کہ خدا تعالیٰ کی عنایت شامل حال ہوگی اور بیڑا پار ہو جاویگا. اور اگر ان سب باتوں کے ساتھ ابتدا میں ذرا زیادہ اور اس کے بعد کبھی کبھی پیر کی خدمت میں رہنے کا بھی تعلق ہو جاوے تو نورٌ علیٰ نور ہے. اس کے پاس رہنے میں جو فائدے ہیں ان میں سے ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ اس کو دیکھ کر اسکی عادتیں اختیار کریگا، ذکر میں عبادت میں روح کو تازگی ہوگی ہمت بڑھیگی، جو نیا حال ہوگا اسکے بارے میں پوری تسلی ہو جاویگی اور اس کے علاوہ اور بہت سے فائدے ہیں جو پاس رہنے سے خود ہی وارد ہوتے ہیں. موٹی بات ہے کہ مریض کا حکیم کے پاس ہونا اور دور رہنا دونوں میں زمین آسمان کا فرق ہے. کسی نے خوب کہا ہے ؎

مقام امن و مے بے غش و رفیق شفیق ٭ گرت مدام میسر شود زہے توفیق

یعنی اگر اطمینان کی جگہ اور شرابِ خالص محبتِ الٰہی کی اور شفقت رکھنے والے پیر کی صحبت ہمیشہ کیلئے میسر ہو جاوے تو اللہ تعالیٰ کی بڑی عنایت ہے. وَاللّٰہُ یَقُوْلُ الْحَقَّ وَھُوَ یَھْدِی السَّبِیْلَ یعنی اللہ تعالیٰ سچی بات کا کہنے والا اور راہِ راست کا دکھلانیوالا ہے.

## ساتویں ہدایت. دلجمعی کے بیان میں

ذکر کرنیوالے کو چاہیے کہ جو باتیں دل کو پریشان کرنیوالی ہیں اُن سے بچے. کیونکہ اطمینان دل کا بڑی دولت ہے اور یہ باتیں بہت سی ہیں. ایک اپنی بے احتیاطی سے صحت خراب کر لینا اس لیے صحت کی بہت حفاظت کرے. دماغ کو تروتازہ رکھنے

کی اور دل کو قوت پہنچانے کی فکر رکھے، دوا سے بھی اور غذا سے بھی۔ غذا میں نہ اتنی کمی کرے کہ ضعف اور خشکی ہو جاوے نہ اتنی زیادتی کرے کہ ہضم نہ ہو۔ کہ اس سے بھی صحت خراب ہو جاتی ہے۔ صحبت کی کثرت نہ کرے کہ اس سے بھی اعضاء رئیسہ خاصکر دل و دماغ کمزور ہو جاتے ہیں۔ جبتک بھی بھوک نہ لگے کھانا نہ کھاوے اور ایک آدھ لقمہ کی خواہش باقی رہنے پر کھانا چھوڑ دے اور جبتک طبیعت میں سخت تقاضا نہ ہو صحبت نہ کرے۔ اسی طرح سونے میں اوسط درجہ کا خیال رکھے۔ نہ بہت زیادہ سووے کہ سستی ہو جاوے نہ کمی بہت کرے کہ خشکی ہو جاوے۔ دوسری بات دل کو پریشان کرنیوالی بلاضرورت عمدہ غذاؤں کی فکر میں لگا رہنا ہے تیسری بات ہر وقت اپنے بدن کی آرائش میں لگا رہنا ہے کہ اسی بارے میں کہا گیا ہے ؎

عاقبت ساز د ترا از دیں بری　　　　این تن آرائی و این تن پروری

یعنی انجام اس بدن کی آرائش اور پیٹ کے پالنے ہی میں رہنے کا یہ ہوگا کہ دین رخصت ہو جاویگا۔ مطلب یہ کہ پورا دین نہ رہے گا۔ البتہ بالکل میلا کچیلا رہنا بھی برا ہے کہ اس سے بھی دل میلا ہوتا ہے۔ سادہ اور صاف رہے البتہ اگر بدون فکر کے اچھا لباس اور عمدہ غذا میسر ہو اور نفس میں کسی برائی کے پیدا ہونیکا ڈر نہ ہو تو اللہ تعالیٰ کی نعمت ہے، کام میں لاوے اور شکر بجا لاوے۔ چوتھی بات مال کی حرص اور اس کے جمع ہونیکی فکر میں لگا رہنا یا یہ کہ جو مال پاس ہے اسکو بیکار خرچ کر کے اڑا ڈالنا کہ دونوں کا نتیجہ دل کا پریشان ہونا ہے۔ حریص آدمی تو ہر وقت اسی دھن میں لگا رہیگا اور فضول خرچ مال ختم ہونیکے بعد آخر پریشانی میں مبتلا ہوگا یا پرائے مال پر نظر دوڑائیگا۔ پانچویں بات کسی سے دوستی یا دشمنی باندھ لینا دوست اس کو گھیر کر اس کا وقت ضائع کریں گے اور دشمن اس کو ایذا پہنچا کر پریشانی میں ڈالیں گے۔ اسی طرح اور جو باتیں پریشانی کا سبب ہوں اور خود ضروری نہ ہوں ان سب سے جہاں تک ہو سکے بہت بچتا رہے۔ البتہ اگر کوئی پریشانی اس طرح پیش آجاوے کہ اس نے کام پریشانی کا نہیں کیا تھا یا اس نے کسی شرعی ضرورت سے کیا تھا پھر ایسی کوئی پریشانی آگئی ہے مثلاً کسی سودخوار نے کوئی چیز

اسکو دی اس نے لینے سے انکار کر دیا وہ اس کا دشمن ہو گیا تو ایسی پریشانی سے باطن کا نقصان نہ ہوگا۔ اگر ایسی پریشانی میں مبتلا ہو جاوے تو بے چین نہ ہو حق تعالیٰ پر نظر اور بھروسہ رکھے مدد فرماویگا۔ اگر کچھ تکلیف بھی پہنچے تو اس میں حکمت الٰہی سمجھ کر اس پر راضی رہے۔ اس سے اللہ تعالیٰ کی نزدیکی اور رضامندی اور زیادہ حاصل ہوگی۔

## آٹھویں ہدایت۔ اختیاری اور غیر اختیاری اعمال کے متعلق

جو باتیں اختیاری ہیں ان میں تو کمی نہ کرے اور جو باتیں اختیاری نہیں اگر وہ اچھی ہیں تو ان کے پیچھے نہ پڑے اور اگر ناگوار ہونیوالی ہیں تو انکے دور کرنے کی فکر میں نہ پڑے۔ مثلاً نماز یا تلاوت قرآن یا ذکر کے اندر یہ تو اختیار میں ہے کہ اپنے دل کو اگرچہ زور لگا کر ہو متوجہ رکھے۔ جس کے کئی طریقہ ہیں مثلاً ایک طریقہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ کی ذات کا خیال باندھے۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ لفظوں کے معنی و مطلب کیطرف دھیان رکھے یا فقط لفظوں کیطرف خیال رکھے اسطرح کہ ہر ہر لفظ سوچکر زبان سے نکالے پس اسمیں تو کمی نہ کرے باقی نماز میں یا تلاوت قرآن کے وقت جی نہ لگنا یا مزہ نہ آنا یا وسوسوں اور خطروں کا کثرت سے آنا خواہ وہ کتنے ہی برے ہوں یہ بات اختیار سے باہر ہے اسکی فکر نہ کرے اپنا اختیاری کام کیے جاوے اسکی خاصیت یہ ہے کہ وہ خیالات خود ہی کم ہو جاتے ہیں خاصکر وسوسوں کیطرف تو ذرا بھی توجہ نہ کرے نہ وسوسے کے آنیسے رنج و غم کرے کہ اس سے وسوسوں کی دونی ترقی ہوتی ہے پھر سخت پریشانی میں مبتلا ہونا پڑتا ہے۔ اس کا عمدہ علاج یہی ہے کہ اپنے ذکر وغیرہ کی طرف اپنی توجہ کو پھر تازہ کر لیا کرے اور اس وسوسہ سے بالکل بے پروائی اختیار کرلے اس سے وہ آپ ہی آپ جاتا رہے گا اور مثلاً اللہ کی فرمانبرداری اختیاری ہے اس میں سستی نہ کرے اور یہ باتیں اختیار سے باہر ہیں اچھا خواب دیکھنا دعا قبول ہونا۔ ذکر کے اثر سے تڑپنے لگنا۔ بے اختیار رونا آنا وغیرہ وغیرہ۔ ان باتوں کے ہونے کی فکر نہ کرے۔ یا مثلاً گناہ اختیاری ہے اس کے پاس نہ جاوے اور یہ چیزیں اختیاری نہیں، برا خواب، طبیعت میں تازگی نہ ہونا، رزق میں کمی ہونا، ذکر میں کسی چیز کا نظر

نہ آنا یا کوئی اثر معلوم نہ ہونا، بیمار ہو جانا وغیرہ ان سے پریشان نہ ہو یا مثلاً کسی سے بے ارادہ عشق ہو جانا اختیاری نہیں اسمیں کوئی گناہ اور نقصان نہیں اگرچہ تکلیف ہے۔ لیکن یہ باتیں اختیار میں ہیں اسکو دیکھنا اس سے باتیں کرنا اسکی آواز سننا، اس کے پاس آنا جانا، اس کا خیال دل میں لانا، اس کو سوچ کر دل سے لذت لینا ان سے بچنا ضروری ہے اور اکثر اس تدبیر سے وہ عشق بھی کم ہو جاتا ہے۔ اور اگر اسمیں کوتاہی کریگا گنہگار ہوگا اور دل سیاہ ہو جاویگا یا مثلاً کسی گناہ کیطرف مائل غیر اختیاری ہے اسکے دور کرنیکی فکر میں نہ پڑے۔ البتہ گناہ اختیاری ہے اس سے بچے، اس خواہش پر عمل نہ کرے۔ جو شخص غیر اختیاری چیزوں کے حاصل کرنے یا دور کرنیکی فکر میں رہتا ہے تمام عمر اسکی پریشانی میں گذرتی ہے۔ یہاں تک کہ بعض لوگوں نے انہی وجوہ سے اپنے کو مردود سمجھ لیا پھر بعض نے تو خودکشی کر لی ہے اور بعض ذکر و عبادت چھوڑ کر گناہ بیدھڑک کرنے لگے۔ غرضیکہ ان لوگوں نے ایمان کا نقصان کیا یا ایمان کے ساتھ جان کا بھی نقصان کیا۔ کیونکہ خودکشی کرنے میں جان بھی گئی اور گنہگار بھی ہوئے۔ یہ تو ایمان اور جان کا نقصان ہے اور ذکر و عبادت چھوڑنے اور گناہ کرنے میں ثواب سے محروم رہے اور گنہگار ہوئے۔ یہ ایمان کا نقصان ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ جو باتیں غیر اختیاری ہیں انہیں جو باتیں ایسی ہیں کہ ان کے ہونے کو جی چاہتا ہے انکا ہونا کبھی درویشی کی راہ چلنے والے کیلئے خرابی کا سبب بھی ہو جاتا ہے۔ مثلاً اپنے کو کامل سمجھنے لگا اور اس سے اپنے اوروں سے اچھا سمجھنے لگا یا کمال کا دعویٰ کرنے لگا یا اسکی وجہ سے بزرگ مشہور ہوگیا اور اس سے نقصان ہوا۔ اسی طرح ان چیزوں کا حاصل نہ ہونا اس کے نفع کا سبب ہو جاتا ہے۔ مثلاً اپنے کو ناکارہ حقیر سمجھنے لگا۔ اور باتیں غیر اختیاری ایسی ہیں کہ ان کا ہونا آدمی کو ناگوار ہوتا ہے انکا ہونا کبھی مفید ہو جاتا ہے۔ مثلاً اس کے برداشت کرنے میں مشقت ہوتی ہے جو ایک طرح کا مجاہدہ ہے اور تنگی ہوتی ہے غم ہوتا ہے جس سے دل کی صفائی ہو جاتی ہے۔ ایسی جگہوں کے لیے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے عَسٰٓی اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئًا وَّهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ وَعَسٰٓی اَنْ تُحِبُّوْا

شَیْئًا وَّھُوَ شَرٌّ لَّکُمْ یعنی اکثر ایسا ہوتا ہے کہ ایک چیز کا ہونا تم اپنے لئے ناپسند کرتے ہو اور واقع میں اس کا ہونا تمہارے حق میں بہتر ہوتا ہے اور بسا اوقات تم کسی چیز کو پسند کرتے ہو حقیقت میں وہ تمہارے حق میں بُری ہوتی ہے۔ البتہ اگر پسندیدہ باتیں از خود حاصل ہو جائیں تو نعمتِ الٰہی سمجھ کر شکر کرے۔ جیسا کہ ان چیزوں کے نہ حاصل ہونے کو بھی ایک اعتبار سے جس کا ابھی بیان ہوا ہے نعمت سمجھ کر شکر کرے خوب سمجھ لو۔

## نویں ہدایت۔ در رسومِ مشائخ

آج کل اکثر درویشوں میں بعض رسمیں رائج ہو گئی ہیں۔ سو بعض رسمیں تو محض خلافِ شرع ہیں۔ جیسے قبر کے گرد گھومنا یا قبر کو بوسہ دینا یا اس پر غلاف ڈالنا یا بزرگوں کی منت ماننا یا اُن سے کچھ مانگنا اور بعض رسمیں خود جائز تھیں مگر اُن کے ساتھ ناجائز باتیں مل کر ناجائز ہو گئی ہیں جیسے عُرس یا گانا سننا یا قُل پنج آیت یا مجلس مولود شریف کی کہ عام لوگ اُن باتوں کے منع کرنے یا خود نہ کرنے کو درویشی کے خلاف سمجھتے ہیں۔ ان رسموں میں جو خرابیاں ہیں ان کو پورے طور سے احقر نے اصلاح الرسوم وحق السماع وتعلیم الدین کے حصہ پنجم وحفظ الایمان میں لکھ دیا ہے۔ اور بعض اس میں ایسی ہیں کہ اگر ان کو داخل بزرگی سمجھا جاوے اور یہ سمجھا جاوے کہ ان سے اللہ تعالیٰ کی نزدیکی حاصل ہوتی ہے تو یہ نہایت بُری بدعت ہے۔ اور اگر اعتقاد میں کوئی خرابی نہ ہو تب بھی محض دنیا ہے جیسے عمل پڑھنا اور حلال جانوروں کا گوشت چھوڑ دینا اور بعض رسمیں اچھی ہیں اگر ان میں عقیدے کی خرابی نہ ہو۔ مثلاً شجرہ پڑھنا کہ اس میں مقبول بندوں کے ناموں کو واسطہ دعا میں قرار دیا جاتا ہے جس کا جواز حدیثوں سے ثابت ہے لیکن اگر شجرہ پڑھنے میں یہ سمجھا جاوے کہ ان حضرات کے نام پڑھنے سے یہ فائدہ ہوگا کہ وہ ہمارے حال پر متوجہ رہیں گے تو بالکل غلط اور بے سند عقیدہ ہے جس کی ممانعت اس آیت سے ثابت ہے وَلَا تَقْفُ مَا لَیْسَ لَکَ بِہٖ عِلْمٌ یعنی جو بات تجھ کو معلوم نہ ہو اس پر عملدرآمد نہ کر۔ اور مثلاً درویشی

کی کتابوں کا دیکھنا۔ ہاں اگر کوئی ایسا عالم ہو کہ علم معقول یعنی منطق وغیرہ اور علم منقول یعنی تفسیر حدیث فقہ یہ سب اچھی طرح جانتا ہو اور ایسے بزرگوں کا صحبت یافتہ ہو جو علم درویشی کو خوب جانتے ہوں وہ اگر کتابیں دیکھے تو حرج نہیں ورنہ انکا دیکھنا دین و ایمان کو برباد کرنیوالا ہے۔ اسلیئے اس قسم کی کتابیں ہرگز نہ دیکھی جاویں۔ جیسے مثنوی مولانا روم، دیوان حافظ یا دوسرے بزرگوں کے ملفوظ یعنی جو باتیں انہوں نے بیان کیں اور مریدوں نے ان کو جمع کر کے کتاب بنالی جبکہ ان مکتوبات اور ملفوظات میں درویشی کے بھید یا جو کیفیتیں ان بزرگوں میں پیدا ہوئی تھیں ان کا بیان ہو۔ بلکہ جن کتابوں میں ان بزرگوں کی حکایتیں ہوں ان کو بھی نہ دیکھے۔ یہ سب کتابیں عام لوگوں کی سمجھ میں نہیں آسکتیں۔ چونکہ بعض آدمی مرد ہوں یا عورت مرید ہو کر بھی اپنی حالت اور عادت درست نہیں کرتے اس لیے اس کے بارے میں بھی کچھ ضروری باتیں لکھے دیتا ہوں۔ باقی پورے طور سے مسئلوں کا بیان دین کی کتابوں میں ہے۔

## ہدایت دہم۔ عام مردوں کو نصیحت یعنی جو عالم نہیں

عالموں سے بہت ملتے رہو ان سے مسئلے پوچھتے رہو۔ اگر پڑھے ہوئے ہو تو بہشتی زیور اور بہشتی گوہر یا اسکی جگہ صفائی معاملات اور مفتاح الجنۃ کو دیکھتے رہو اور اس پہ عمل کرتے رہو۔ لباس خلاف شرع مت پہنو جیسے ٹخنوں سے نیچے پاجامہ یا جیسے کوٹ پتلون یا ریشمی یا زردوزی کا کپڑا یا چار انگل سے چوڑی کچی لیس دار ٹوپی یا اتنے ہی کام کا بیچا کامدار جوتا، داڑھی مت کٹاؤ اور نہ اس کو منڈواؤ البتہ ایک مٹھی سے جتنی زاید ہو اس کا اختیار ہے چاہے کٹا ڈالو چاہے رہنے دو۔ جتنی رسمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب کے طریقہ کے خلاف پھیلی ہوئی ہیں، سب کو چھوڑ دو رسمیں خواہ دنیا کے رنگ میں ہوں خواہ دین کے رنگ میں جیسے مولود، فاتحہ عرس اور شادی میں ساچق اور برات اور مہمانداری یا نام کے لیے کھانا پکانا اور کھلانا یا نام کے لیے دینا دلانا، عقیقہ اور ختنہ اور بسم اللہ کے مکتب میں لوگوں کا جمع ہونا یہ سب ترک کر دو۔ نہ اپنے گھر کرو نہ دوسروں کے یہاں شریک ہو یا غمی میں تیجا،

دسواں، چالیسواں وغیرہ شب برات کا حلوہ یا محرم کو تیوہار منانا۔ نہ خود کرو اور نہ دوسروں کے یہاں جاکر ان کاموں میں شریک ہو۔ میلوں ٹھیلوں میں مت جاؤ نہ اپنے بچوں کو جانے دو اور ان کو ایسی بیہودہ باتوں کے لیے پیسے بھی مت دو جیسے کنکوا (یعنی پتنگ) آتشبازی۔ تصویر دار کھلونے وغیرہ۔ زبان کو غیبت اور گالی گلوج سے بچاؤ۔ جماعت کے ساتھ پانچوں وقت کی نماز پڑھو۔ کسی عورت یا لڑکے کی طرف بری نگاہ سے مت دیکھو۔ گانا بجانا مت سنو۔ پیر سے ہر کام کے لیے تعویذ گنڈے مت مانگا کرو بلکہ ان سے دین کی باتیں سیکھو البتہ دعا کرانے کا مضائقہ نہیں۔ ایسا مت سمجھو کہ نذرانہ موجود نہ ہو تو پیر کے پاس کیا جاویں۔ یہ مت سمجھو کہ پیر کو سب خبر رہتی ہے ان سے کچھ کہنے کی کیا ضرورت ہے۔ درویشی کی کتابیں مت دیکھو اور نہ ایسی باتیں پوچھو۔ تقدیر کے مسئلے میں مت بحث کرو۔ پیر نے جو بتلا دیا وہ کیے جاؤ۔ رشوت اور سود مت لو۔ رہن کی آمدنی بھی سود ہے اس سے بھی بچو اور جتنے لین دین خلاف شرع ہیں سب سے بچو۔ خواب پر بدون مسئلہ پوچھے عمل مت کرو اگر پیر کے پاس جاؤ اور وہ اپنے کسی کام میں لگا ہو تو اس کے کام میں حرج مت ڈالو۔ ایسی جگہ مت بیٹھو کہ اس کا دل تم کو دیکھ دیکھ کر بٹ جاوے۔ کہیں کنارے پر بیٹھ جاؤ جب وہ کام سے چھٹی پاوے اس وقت سامنے جاؤ۔ تعلیم الطالب منگاؤ اور دیکھو تعلیم الدین کے چار حصے اوّل کے دیکھ لو اور جزاء الاعمال بھی دیکھ لو۔

## عام عورتوں کو نصیحت

شرک کی باتوں کے پاس مت جاؤ۔ اولاد کے ہونے یا زندہ رہنے کے لیے ٹونے ٹوٹکے مت کرو۔ فال مت کھلواؤ۔ فاتحہ نیاز دلیوں کی مت کرو۔ بزرگوں کی منت مانو۔ شب برات، محرم، عرفہ، تبرک کی روٹی، تیرہ تیزی کی گھونگھنیاں کچھ مت کرو۔ جس سے شرع میں پردہ ہے چاہے وہ پیر ہو اور چاہے اور کیسا ہی نزدیک کا ناتہ دار ہو جیسے دیور، جیٹھ، خالہ کا یا پھوپی کا یا ماموں کا بیٹا یا بہنوئی یا نندوئی یا منہ بولا

بھائی یا منہ بولا باپ ان سب سے خوب پردہ کرو۔ خلاف شرع لباس مت پہنو جیسے کلیوں دار پائجامہ۔ یا ایسا کرتا کہ جس میں پیٹ، پیٹھ یا کلائی یا بازو کھلے ہوں یا ایسا باریک کپڑا جس میں بدن یا سر کے بال جھلکتے ہوں یہ سب چھوڑ دو۔ لمبی آستینوں کا اور نیچا اور موٹے کپڑے کا کرتہ بناؤ اور ایسے ہی کپڑے کا دوپٹہ ہو اور دھیان کر کے سر پر سے مت ہٹنے دو۔ ہاں اگر گھر میں خالی عورتیں ہوں یا اپنے ماں باپ یا حقیقی بھائی وغیرہ کے سوا گھر میں کوئی اور نہ ہو تو اس وقت سر کھولنے میں ڈر نہیں۔

کسی کو جھانک تاک مت دیکھو۔ بیاہ شادی، مونڈن، چلہ، چھٹی، منگنی، چوتھی وغیرہ میں کہیں مت جاؤ نہ اپنے یہاں کسی کو بلاؤ، کوئی کام نام کے واسطے مت کرو۔ کوسنے اور طعنے دینے اور غیبت سے زبان کو بچاؤ۔ پانچوں وقت نماز اول وقت پڑھو اور جی لگا کر تھام تھام کر پڑھو، رکوع سجدہ اچھی طرح کرو۔ ایام سے جب پاک ہو خوب خیال رکھو کسی وقت نماز ایام بند ہونے کے بعد رہ نہ جائے۔ اگر تمہارے پاس زیور گوٹہ پٹھا وغیرہ ہو تو حساب کر کے زکوٰۃ نکالو۔ بہشتی زیور ایک کتاب ہے اسکو یا تو پڑھ لو یا سن لیا کرو اور اس پر چلا کرو۔ خاوند کی تابعداری کرو۔ اس کا مال اس سے چھپا کر خرچ مت کرو۔ گانا کبھی مت سنو۔ اگر تم قرآن پڑھی ہوئی ہو تو روزانہ قرآن پڑھا کرو۔ جو کتاب پڑھنے یا دیکھنے کے لیے مول لینا ہو پہلے کسی عالم کو دکھلا لو اگر وہ صحیح اور معتبر بتلادیں تو خرید و ورنہ مت لو۔ جہاں رسوم کی مٹھائی وغیرہ تقسیم ہوتی ہو وہاں مت جاؤ۔ اور نہ بانٹنے میں شریک ہو۔

## خاص ذکر و شغل کرنے والوں کو نصیحت

اوپر کی نصیحتیں دیکھ لو۔ ہر بات میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقے پر چلنے کا اہتمام کرو اس سے دل میں بڑا نور پیدا ہوتا ہے۔ اگر کوئی شخص کوئی بات تمہاری مرضی کے خلاف کرے تو صبر کرو جلدی سے کہنے سننے مت لگو خاص کر غصہ کی حالت میں بہت سنبھلا کرو۔ کبھی اپنے کو صاحب کمال مت سمجھو۔ جو بات زبان سے

کہنا چاہو پہلے سوچ لیا کرو۔ جب خوب اطمینان ہوجائے کہ اس میں کوئی خرابی نہیں اور یہ بھی معلوم ہوجاوے کہ اس میں دین یا دنیا کی ضرورت یا فائدہ ہے اسوقت زبان سے نکالو۔ کسی بُرے آدمی کی بھی بُرائی مت کرو نہ سُنو۔ کسی ایسے درویش پر جس پر کوئی حال درویشی کا غالب ہو اور وہ کوئی بات تمہارے خیال میں دین کے خلاف کرتا ہو اس پر طعن مت کرو۔ کسی مسلمان کو اگرچہ وہ چھوٹے درجہ کا ہو حقیر مت سمجھو۔ مال و عزت کی طمع و حرص مت کرو۔ تعویذ گنڈوں کا شغل مت رکھو اس سے عام لوگ گھیرتے ہیں۔ جہاں تک ہوسکے ذکر کرنیوالوں کے ساتھ رہو اس سے دل میں نور اور ہمت و شوق بڑھتا ہے۔ دنیا کا کام بہت مت بڑھاؤ اور بے ضرورت اور بے فائدہ لوگوں سے زیادہ مت ملو اور جب ملنا ہو تو خوش خلقی سے ملو اور جب کام ہوجاوے تو ان سے الگ ہوجاؤ۔ خاصکر جان پہچان والوں سے بہت بچو۔ یا تو اللہ والوں کی صحبت ڈھونڈھو یا ایسے معمولی لوگوں سے ملو جن سے جان پہچان نہ ہو ایسے لوگوں سے نقصان کم ہوتا ہے۔ اگر تمہارے دل میں کوئی کیفیت پیدا ہو یا کوئی علم عجیب آوے تو اپنے پیر کو اطلاع کرو۔ پیر سے کسی خاص شغل کی درخواست مت کرو۔ ذکر میں جو اثر پیدا ہو سوائے اپنے پیر کے کسی سے مت کہو۔ اگر درویشی کی کتابیں دیکھنے کا شوق ہو تو پہلے تعلیم الدین کا حصہ پنجم اور کلید مثنوی دیکھو بشرطیکہ تم علم معقول و منقول دونوں خوب جانتے ہو۔ بات کو بنایا مت کرو بلکہ جب تم کو اپنی غلطی معلوم ہوجاوے فوراً اقرار کرلو ہر حالت میں اللہ پر بھروسہ رکھو اور اسی سے اپنی حاجت عرض کیا کرو اور دین پر قائم رہنے کی درخواست کیا کرو۔ والسلام فقط۔

## تمام شد خلاصہ قصدُ السّبیل

بندہ محمد شفیع۔ جمادی الثانی ۱۳۹۴ھ

---

ے اس کے کردہ سب باتیں دین کے موافق کرتا ہو۔

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝

# زَادُ السَّعِيْد

فِي الصَّلٰوةِ

عَلَى النَّبِيِّ الْوَحِيْد صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

مع

نَيْلُ الشِّفَا بِنَعْلِ الْمُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

واضافاتِ جدیدہ

تمام المقال فی بعض احکام التمثال


از افاضات قطب عالم حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی صاحبؒ

محمد شبیر علی تھانوی غفرلہٗ


۵

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ حَمْدًا مُّتَوَافِرًا ؕ وَالصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی نَبِیِّکَ وَرَسُوْلِکَ سَلَامًا مُّتَکَاثِرًا وَّ الرِّضْوَانُ عَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ مُتَوَاتِرًا

اَمَّا بَعْدُ۔ احقر کو ایک بار سفر قصبہ کیرانہ کا اتفاق ہوا تو جامع الاخلاق والبرکات حافظ سعید احمد صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ نے بروقتِ ملاقات یہ تمنا ظاہر فرمائی کہ اگر کوئی رسالہ در بابِ فضائل درود شریف کے لکھ دیا جاوے تو خوب ہے احقر نے دوسرے مؤلفین کے رسائل کے کافی ہونے کا عُذر کیا مگر چونکہ ہر ایک کا مذاق جدا ہوتا ہے اس لئے جو طرزِ خاص اُن کے ذہن میں تھا اُس کے لئے پھر اصرار فرمایا۔ میں نے یہ سوچ کر کہ ایک بزرگ کی فرمائش پوری ہوتی ہے اگر مرتبۂ ضرورت میں بھی نہ ہوتا ہم استحسان میں تو کوئی شبہ ہی نہیں۔ ناظرین کو نفع بھی ضرور ہی ہوگا اسلئے بنام خدائے تعالیٰ اس کو شروع کیا اور چونکہ درود شریف طالبِ سعادت کا توشۂ آخرت ہے اس معنی کا لحاظ اور حافظ صاحب کے نام کی رعایت کرکے زَادُ السَّعِیْد اس کا نام رکھا گیا اللہ تعالیٰ قبول فرما کر میرے لئے بھی اس کو زادِ سعادت بنادیں۔ اور اس رسالہ میں ایک مقدمہ اور دس فصلیں اور ایک خاتمہ ہے۔ مقدمہ میں کتب منقول عنہا کے رموز کی شرح ہے۔ فصلوں میں مختلف مقاصد ہیں۔ خاتمہ میں ایک درود شریف منظوم ہے جو موجب ازدیادِ شوق ہے۔

# مقدمہ شرح رموزِ کتب منقول عنہا میں

(د) ابوداؤد (س) نسائی (ق) ابن ماجہ (حب) ابن حبان (ص) ابویعلی موصلی (طس) معجم اوسط طبرانی (ی) عمل الیوم واللیلۃ لابن السنی (ی) مسند امام احمد (ت) ترمذی (مس) صحیح المستدرک للحاکم (فض) فضائل درود وسلام (ط) معجم کبیر طبرانی (سع) سعایہ (مو) حدیثِ موقوف (خ) صحیح البخاری (نز) نزل الابرار (طا) مؤطا (م) صحیح مسلم (عہ) سنن اربعہ ابوداؤد. ترمذی. نسائی. ابن ماجہ (مص) مصنف ابن ابی شیبہ (حص) حصن حصین. اور باقی کتابوں کے پورے نام لکھدئے ہیں۔

# فصلِ اوّل اِس بیان میں کہ درود شریف پڑھنے کا امر وحکم وارد ہوا ہے

(۱) اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھو۔

(۲) حدیث شریف میں ہے ارشاد فرمایا رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جمعہ کے روز مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو کہ مجھ پر درود پیش ہوتا ہے د س ق حب۔

(۳) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مجھپر درود کثرت سے پڑھا کرو کہ وہ تمہارے لئے موجب پاکی ہے۔ ص۔

(۴) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس کے سامنے میرا ذکر آوے اُس کو چاہیئے کہ مجھپر درود پڑھے س طس ص ی۔

(۵) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص میرا ذکر

کرے تو اُس کو چاہیئے کہ مجھپر درود بھیجے ص۔

(۶) ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے درود پڑھا کرو مجھپر تمہارا درود مجھ کو پہنچتا ہے خواہ تم کہیں ہو روایت کیا اس کو نسائی نے۔ گلشن رحمت

## فصلِ دوم اِس بیان میں کہ تارکِ درود پر زجر و وعید وارد ہے

(۱) حدیث شریف میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس مجلس میں اللہ تعالیٰ کا ذکر اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود نہ ہو قیامت کے روز وہ مجلس اُن لوگوں کے حق میں باعثِ حسرت ہوگی گو ثواب کے لئے جنت ہی میں داخل ہو جاویں حب دت س مت

(۲) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑا بخیل وہ شخص ہے کہ اُس کے روبرو میرا ذکر آوے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے ت حب مس۔

(۳) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ملیا میٹ ہو جاوے وہ شخص کہ اس کے روبرو میرا ذکر ہو اور وہ مجھپر درود نہ پڑھے ترمذی۔

(۴) ابن ماجہ نے بسندِ حسن اور حافظ ابو نعیم نے حلیہ میں روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی بھول گیا مجھ پر درود بھیجنا بہک گیا وہ راہِ جنت سے (فض)

# فصلِ سوم فضائلِ درود شریف کے بیان میں

(۱) سب سے بڑھ کر تو فضیلت اُس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خود صلوٰۃ کی نسبت اپنی اور اپنے ملائکہ کی طرف فرمائی ہے چنانچہ ارشاد فرمایا اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ

(۲) حدیث شریف میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جمعہ کے روز جو شخص مجھ پر درود بھیجتا ہے وہ مجھ پر پیش کیا جاتا ہے مس

(۳) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب کوئی شخص مجھ پر سلام بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ میری روح مجھ پر واپس کر دیتے ہیں یہاں تک کہ میں اُس کے سلام کا جواب دے لیتا ہوں۔

(۴) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے زیادہ قیامت کے روز میرے ساتھ اس کو قرب ہوگا جو مجھ پر کثرت سے درود پڑھتا ہوگا ت حب۔

(۵) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کے مقرر کئے ہوئے بہت سے فرشتے اسی کام کے ہیں کہ سیاحی کرتے رہتے ہیں اور جو شخص میری اُمت میں سلام بھیجتا ہے اُس کو میرے پاس پہنچاتے ہیں س حب مس۔

(۶) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام سے ملا انہوں نے مجھ کو خوشخبری سنائی کہ پروردگار عالم فرماتے ہیں کہ جو شخص آپ پر درود بھیجے گا میں اُس پر رحمت بھیجونگا اور جو شخص آپ پر سلام پڑھے گا میں اُس پر سلامتی نازل کروں گا میں نے

---

ے بے تحقیق اللہ تعالیٰ اور اُس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر۔

یہ سُنکر سجدۂ شکر ادا کیا مس۔

(۷) حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) میں آپ پر صلوٰۃ کی کثرت کیا کرتا ہوں تو کس قدر صلوٰۃ اپنا معمول رکھوں فرمایا جس قدر تمہارا دل چاہے میں نے کہا کہ ایک ربع (یعنی تین ربع اور وظائف رہیں) فرمایا جس قدر تمہارا دل چاہے اور اگر بڑھا دو تو تمہارے لئے زیادہ بہتر ہے میں نے عرض کیا نصف فرمایا جس قدر چاہو اور اگر زیادہ کردو تو اور بہتر ہے میں نے کہا تو پھر سب درود ہی درود رکھوں گا فرمایا تو اب تمہارے سب فکروں کی بھی کفایت ہو جاوے گی اور تمہارا گناہ بھی معاف ہو جائے گا ت۔مس۔

(۸) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھے اللہ تعالیٰ اُس پر دس رحمتیں نازل فرماویں اور اس کے دس گناہ معاف ہوں اور اس کے دس درجے بڑھیں اور دس نیکیاں اُس کے نامۂ اعمال میں لکھی جاویں س ط۔

(۹) اور ایک روایت میں ہے کہ درود پڑھنے والے پر اللہ تعالےٰ ستّر رحمتیں نازل فرماتے ہیں اور ملائکہ اُس کے لئے ستّر بار دعا کرتے ہیں

(۱۰) کعب الاحبار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالےٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وحی فرمائی کہ تم چاہتے ہو کہ قیامت کے روز تم کو پیاس نہ لگے عرض کیا ہاں ارشاد ہوا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کی کثرت کیا کرو روایت کیا اس کو اصبہانی نے (حاشیۃ الحزب)

(۱۱) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر درود کی کثرت کرے گا وہ عرش کے

سایہ میں ہوگا روایت کیا اس کو دیلمی نے (حاشیۃ الحزب)

(۱۲) اور ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص مجھ پر میری قبر کے پاس درود شریف پڑھتا ہے اُس کو میں خود سُنتا ہوں اور جو مجھ سے فاصلے پر درود پڑھتا ہے وہ مجھ کو پہنچا دیا جاتا ہے یعنی بذریعہ ملائکہ کے روایت کیا اس کو بیہقی نے شعب الایمان میں.

(۱۳) درمختار میں اصبہانی سے نقل کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر درود پڑھے اور وہ قبول ہو جاوے تو اسّی سال کے گناہ اُس کے محو ہو جاتے ہیں۔

(۱۴) شفا میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو مسلمان مجھ پر درود بھیجتا ہے فرشتہ اُس درود کو لے کر مجھ تک پہنچاتا ہے اور نام لیکر کہتا ہے کہ فلانا ایسا ایسا کہتا ہے یعنی اس طرح درود بھیجتا ہے فض۔

(۱۵) ابویعلیٰ نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ کثرت کرو مجھ پر درود بھیجنے کی تحقیق وہ پاکیزگی ہے واسطے تمہارے یعنی بسبب درود کے گناہوں سے پاکی اور ہر طرح کی ظاہری و باطنی جانی و مالی پاکیزگی حاصل ہوتی ہے فض

(۱۶) امام احمد اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو آدمی مجھ پر درود بھیجتا ہے فرشتے اُس پر درود بھیجتے ہیں یعنی اُس کے لئے دعائے رحمت کرتے ہیں جب تک وہ مجھ پر درود بھیجتا رہتا ہے اب اختیار ہے خواہ کم درود بھیجو مجھ پر یا زیادہ مقصود یہ ہے کہ درود بکثرت پڑھنا چاہیئے فض.

(۱۷) طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص درود بھیجے مجھ پر کسی کتاب میں ہمیشہ فرشتے اُس پر درود بھیجتے رہیں گے جب تک میرا نام اُس کتاب میں رہیگا فض۔

(۱۸) امام مستغفری رحمہ اللہ نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی ہر روز سو بار درود پڑھے اُس کی سنّو حاجتیں پوری کی جاویں تیس۳۰ دنیا کی باقی آخرت کی فض۔

(۱۹) طبرانی نے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص صبح کو مجھ پر دس۱۰ بار درود بھیجے اور شام کو دس۱۰ بار قیامت کے روز اُس کے لئے میری شفاعت ہوگی فض۔

(۲۰) ابو حفص ابن شاہین رحؒ نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص مجھ پر ہزار مرتبہ درود پڑھے نہ مریگا جب تک کہ اپنی جگہ جنّت میں نہ دیکھ لے گا سع۔

(۲۱) دیلمیؒ نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ قیامت کے ہول اور خطرات سے وہ شخص زیادہ نجات پاویگا جو دنیا میں مجھ پر درود زیادہ بھیجتا ہوگا سع

# فصل چہارم درود شریف کے خواص کے بیان میں

(۱) حضرت علی مرتضےٰ کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ تمام دعائیں رُکی رہتی ہیں جب تک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر درود نہ پڑھو طس۔

(۲) حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ دعا آسمان

و زمین کے درمیان معلق رہتی ہے اوپر نہیں جاتی جب تک کہ اپنے نبی پر درود نہ پڑھو ت۔

(۳) حضرت ابورافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جس کا کان بولنے لگے وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد کرے اور آپ پر درود پڑھے اور یوں کہے کہ جس نے مجھ کو یاد کیا ہو اللہ تعالیٰ اس کو خیر و رحمت سے یاد فرمادیں ط ی۔

(۴) حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جس شخص کو منظور ہو کہ میرا مال بڑھ جاوے وہ یوں کہا کرے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَعَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔

(۵) حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس ایک شخص بیٹھا تھا اس کا پاؤں سوگیا آپ نے فرمایا جو شخص تجھ کو سب سے زیادہ محبوب ہو اُس کا نام لے اُس نے کہا مُحَمَّدٌ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُسی وقت سُن اُترگئی موی

(۶) ایک بار حضرت عبداللہ ابنِ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا پاؤں سوگیا آپ نے یہی عمل کیا اُسی وقت سُن اُترگئی۔ (حاشیہ حصن از مائۃ الفوائد)

(۷) حدیثوں میں نمازِ حاجت تمام حوائج پوری ہونے کے لئے آئی ہو اُس میں بھی بعد نماز کے درود شریف پڑھا جاتا ہے تو درود شریف کو کامیابی حوائج میں دخل ٹھہرا۔

(۸) حفظ قرآن مجید کی دعا حدیث شریف میں آئی ہے اُس دعا کے ساتھ بھی درود شریف پڑھا جاتا ہے پس درود شریف کو حفظِ قرآنِ مجید میں بھی دخل ہوا۔ ادر۔

(۹) ابوموسیٰ مدینی نے بسندِ ضعیف روایت کیا ہے کہ ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب تم کسی چیز کو بھول جاؤ مجھ پر درود

بھیجو وہ چیز یاد آجائے گی انشاء اللہ تعالیٰ فض۔

(۱۰) سب سے لذیذ تر اور شیریں تر خاصیت درود شریف کی یہ ہے کہ اس کی بدولت عشاق کو خواب میں حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی دولتِ زیارت میسر ہوئی ہے۔ بعض درودوں کو بالخصوص بزرگوں نے آزمایا ہے۔ شیخ عبدالحق دہلوی رحمہ اللہ نے کتاب ترغیب اہل السعادات میں لکھا ہے کہ شبِ جمعہ میں دو رکعت نمازِ نفل پڑھے اور ہر رکعت میں گیارہ بار آیۃ الکرسی اور گیارہ بار قل ہو اللہ اور بعدِ سلام سو بار یہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ تین جمعے نہ گزرنے پاویں گے کہ زیارت نصیب ہوگی وہ درود شریف یہ ہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ۔

(دیگر) نیز شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ جو شخص دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد الحمد کے پچیس بار قل ہو اللہ اور بعد سلام کے یہ درود شریف ہزار مرتبہ پڑھے دولتِ زیارت نصیب ہو وہ یہ ہے صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ۔

(دیگر) نیز شیخ موصوف نے لکھا ہے کہ سوتے وقت ستر بار اس درود شریف کو پڑھنے سے دولتِ زیارت نصیب ہو اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِکَ وَمَعْدَنِ اَسْرَارِکَ وَلِسَانِ حُجَّتِکَ وَعَرُوْسِ مَمْلَکَتِکَ وَاِمَامِ حَضْرَتِکَ وَطِرَازِ مُلْکِکَ وَخَزَائِنِ رَحْمَتِکَ وَطَرِیْقِ شَرِیْعَتِکَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِیْدِکَ اِنْسَانِ عَیْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِیْ کُلِّ مَوْجُوْدٍ عَیْنِ اَعْیَانِ خَلْقِکَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُّوْرِ ضِیَائِکَ صَلٰوۃً تَدُوْمُ بِدَوَامِکَ وَتَبْقٰی بِبَقَائِکَ لَا مُنْتَھٰی لَھَا دُوْنَ عِلْمِکَ صَلٰوۃً تُرْضِیْکَ وَتُرْضِیْہِ وَتَرْضٰی بِھَا عَنَّا یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ

(دیکھو) اس کو بھی سوتے وقت چند بار پڑھنا زیارت کے لئے شیخ نے لکھا ہے۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّکْنِ وَالْمَقَامِ اَبْلِغْ لِرُوْحِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامُ مگر بڑی شرط اس دولت کے حصول میں قلب کا شوق سے پُر ہونا اور ظاہری و باطنی معصیتوں سے بچنا ہے نفض۔

## فصل پنجم حکایات و اخبار متعلقہ درود شریف کے بیان میں

(۱) مواہب لدنیہ میں تفسیر قشیری سے نقل کیا ہے کہ قیامت میں کسی مومن کی نیکیاں کم وزن ہو جاویں گی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک پرچہ سرانگشت کے برابر نکال کر میزان میں رکھ دیں گے۔ جس سے نیکیوں کا پلہ وزنی ہو جاویگا وہ مومن کہے گا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہو جاویں آپ کون ہیں آپ کی صورت اور سیرت کیسی اچھی ہے۔ آپ فرماوینگے میں تیرا نبی ہوں اور یہ درود ہے جو تونے مجھ پر پڑھا تھا۔ میں نے تیری حاجت کے وقت اس کو ادا کر دیا حاشیۂ حصن

(۲) حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کہ جلیل القدر تابعی اور خلیفۂ راشد ہیں شام سے مدینۂ منورہ کو خاص قاصد بھیجتے تھے کہ اُن کی طرف سے روضۂ شریف پر حاضر ہو کر سلام عرض کرے (حاشیۂ حصن از فتح القدیر)

(۳) روضۃ الاحباب میں امام اسمٰعیل بن ابراہیم مزنی سے جو امام شافعی رحمہ اللہ کے بڑے شاگردوں میں ہیں نقل کیا ہے کہ میں نے امام شافعیؒ کو بعد انتقال کے خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالےٰ نے آپ سے کیا معاملہ فرمایا وہ بولے مجھے بخشدیا اور حکم دیا کہ مجھ کو

تعظیم و احترام کے ساتھ بہشت میں لے جاویں اور یہ سب برکت ایک درود کی ہے جس کو میں پڑھا کرتا تھا میں نے پوچھا وہ کون درود ہے فرمایا یہ ہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَکُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ (حاشیہ حصن)

(۴) مناہج الحسنات میں ابن فاکہانی کی کتاب فجر منیر سے نقل کیا ہے کہ ایک بزرگ شیخ صالح موسیٰ ضریر (نابینا) تھے انہوں نے اپنا گزرا ہوا قصہ مجھ سے نقل کیا کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا اور میں اس میں موجود تھا اُس وقت مجھ کو غنودگی سی ہوئی اُس حالت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو یہ درود تعلیم فرما کر ارشاد فرمایا کہ جہاز والے اس کو ہزار بار پڑھیں ہنوز تین سو بار پر نوبت نہ پہنچی تھی کہ جہاز نے نجات پائی اور لبعد الممات کے اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ بھی اس میں معمول ہے اور خوب ہے وہ درود یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اور شیخ مجد الدین صاحب قاموس نے بھی اس حکایت کو بسند خود ذکر کیا ہے فضں۔

(۵) بعض رسائل میں عبید اللہ بن عمر قواریر سے نقل کیا ہے کہ ایک کاتب میرا ہمسایہ تھا وہ مرگیا میں نے اُس کو خواب میں دیکھا اور پوچھا

---

[1] اس درود شریف کا بکثرت پڑھنا اور مکان میں لکھ کر چسپاں کرنا تمام امراض وبائیہ ہیضہ و طاعون وغیرہ سے حفاظت کے لئے مفید اور مجرب ہے اور قلب کو عجیب و غریب اطمینان بخشتا ہے اور ترفعنا بہا کے بعد بعض لوگ لفظ عِنْدَکَ بھی پڑھتے ہیں حضرت مولانا مدظلہ نے ایک والا نامہ میں احقر کو اسی طرح تحریر فرمایا تھا۔ حررہ محمد انعام اللہ غفرلہ ۱۲

کہ خدا تعالیٰ نے تیرے ساتھ کیا معاملہ کیا کہا مجھے بخشدیا میں نے سبب پوچھا کہا میری عادت تھی جب نامِ پاک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کتاب میں لکھتا تو صلی اللہ علیہ وسلم بھی بڑھا تا خدائے تعالیٰ نے مجھ کو ایسا کچھ دیا کہ نہ کسی آنکھ نے دیکھا اور نہ کسی کان نے سُنا نہ کسی دل پر گذرا۔ (گلشن جنّت)

(۶) دلائل الخیرات کی وجہ تالیف مشہور ہے کہ مؤلف کو سفر میں وضو کے لئے پانی کی ضرورت تھی اور ڈول رسّی کے نہ ہونے سے پریشان تھے ایک لڑکی نے یہ حال دیکھ کر دریافت کیا اور کنوئیں کے اندر تھوک دیا پانی کنارے تک اُبل آیا مؤلف نے حیران ہو کر اُس کی وجہ پوچھی اُس نے کہا یہ برکت درود شریف کی ہے جس کے بعد انہوں نے یہ کتاب دلائل الخیرات تالیف کی۔

(۷) شیخ زروق رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ مؤلفِ دلائل الخیرات کی قبر سے خوشبو مشک وعنبر کی آتی ہے اور یہ سب برکت درود شریف کی ہے۔

(۸) ایک معتمد دوست نے راقم سے ایک خوشنویس لکھنؤ کی حکایت بیان کی کہ اُن کی عادت تھی کہ جب صبح کے وقت کتابت شروع کرتے تو اوّل ایک بار درود شریف ایک بیاض پر جو اسی غرض سے بنائی تھی لکھ لیتے اسکے بعد کام شروع کرتے جب اُن کے انتقال کا وقت آیا تو غلبۂ فکرِ آخرت سے خوف زدہ ہو کر کہنے لگے کہ دیکھئے وہاں جا کر کیا ہوتا ہے ایک مجذوب آنکلے اور کہنے لگے بابا کیوں گھبراتا ہے وہ بیاض سرکار میں پیش ہے اور اُس پر صاد بن رہے ہیں۔

(۹) مولانا فیض الحسن صاحب سہارنپوری مرحوم کے داماد نے مجھ سے

بیان کیا کہ جس مکان میں مولوی صاحب کا انتقال ہوا وہاں ایک مہینے تک خوشبو عطر کی آتی رہی حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اس کو بیان کیا ارشاد فرمایا یہ برکت درود شریف کی ہے۔ مولوی صاحب کا معمول تھا کہ ہر شبِ جمعہ کو بیدار رہ کر درود شریف کا شغل فرماتے۔

(۱۰) ابوزرعہ رحمۃ اللہ علیہ نے ایک شخص کو خواب میں دیکھا کہ آسمان میں فرشتوں کے ساتھ نماز پڑھ رہا ہے اُس سے سبب حصول اس درجے کا پوچھا اُس نے کہا میں نے دس لاکھ حدیثیں لکھی ہیں جب نام مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا آتا میں درود لکھتا تھا اس سبب سے مجھے یہ درجہ ملا فض۔

(۱۱) امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک اور حکایت ہے کہ ان کو بعد انتقال کے کسی نے خواب میں دیکھا اور مغفرت کی وجہ پوچھی انہوں نے فرمایا یہ پانچ درود شبِ جمعہ کو میں پڑھا کرتا تھا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَآ اَمَرْتَ بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِیْ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ اس درود کو درودِ خمسہ کہتے ہیں فض۔

(۱۲) شیخ ابنِ حجر مکیؒ نے نقل کیا ہے کہ ایک صالح کو کسی نے خواب میں دیکھا اُس سے حال پوچھا اُس نے کہا کہ خدائے تعالیٰ نے مجھ پر رحم کیا اور مجھے بخشدیا اور جنت میں داخل کیا سبب پوچھا گیا تو اُس نے کہا کہ فرشتوں نے میرے گناہ اور میرے درود کو شمار کیا سو شمار درود کا زیادہ نکلا حق تعالیٰ نے فرمایا اتنا بس ہے اس کا حساب مت کرو اور اس کو بہشت میں لے جاؤ فض۔

(۱۳) شیخ ابنِ حجر مکیؒ نے لکھا ہے کہ ایک مردِ صالح نے معمول مقرر کیا تھا کہ ہر رات کو سوتے وقت درود بعدد معین پڑھا کرتا تھا ایک رات خواب میں دیکھا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُس کے پاس تشریف لائے اور تمام گھر اُس کا روشن ہو گیا آپ نے فرمایا وہ مُنہ لاؤ جو درود بہت پڑھتا ہے کہ بوسہ دوں اُس شخص نے شرم کی وجہ سے رخسارہ سامنے کر دیا آپ نے اُس کے رخسارے پر بوسہ دیا بعد اس کے وہ بیدار ہو گیا تو سارے گھر میں مشک کی خوشبو باقی رہی۔ فض۔

(۱۴) شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مدارج النبوۃ میں لکھا ہے کہ جب حضرت حوا علیہا السلام پیدا ہوئیں حضرت آدم علیہ السلام نے اُن پر ہاتھ بڑھانا چاہا ملائکہ نے کہا صبر کرو جب تک نکاح نہ ہو جائے اور مہر ادا نہ کر دو اُنہوں نے پوچھا مہر کیا ہے فرشتوں نے کہا کہ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر تین بار درود پڑھنا اور ایک روایت میں بیس بار آیا ہے۔

## فصل ششم مسائل متعلقہ درود شریف کے بیان میں

(مسئلہ ۱) عمر بھر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے بوجہ حکم صلّوا کے جو شعبان ۲ھ میں نازل ہوا۔

(۲) اگر ایک مجلس میں کئی بار آپ کا نامِ پاک ذکر کیا جائے طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مذہب یہ ہے کہ ہر بار میں ذکر کرنے والے اور سننے والے پر درود پڑھنا واجب ہے مگر مفتیٰ بہ یہ ہے کہ ایک بار واجب ہے پھر مستحب ہے۔

(۳) نماز میں بجز تشہد اخیر کے دوسرے ارکان میں درود پڑھنا

مکروہ ہے (درمختار)

(۴) جب خطبہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آوے یا خطیب یہ آیت پڑھے یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ہ اپنے دل میں بلا جنبش زبان کے صلی اللہ علیہ وسلم کہہ لے (درمختار)

(۵) بے وضو درود شریف پڑھنا جائز ہے اور باوضو نورٌ علیٰ نور ہے۔

(۶) بجز حضرات انبیا و حضرات ملائکہ علی جمیعہم السلام کے کسی اور پر استقلالاً درود شریف نہ پڑھے البتہ تبعاً مضائقہ نہیں مثلاً یوں نہ کہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ بلکہ یوں کہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ (درمختار)

(۷) درمختار میں ہے کہ اسبابِ تجارت کھولنے کے وقت یا ایسے ہی کسی موقع پر یعنی جہاں درود شریف پڑھنا مقصود نہ ہو بلکہ کسی دنیوی غرض کا اس کو ذریعہ بنایا جاوے درود شریف پڑھنا ممنوع ہے۔

(۹) درمختار میں ہے کہ درود شریف پڑھتے وقت اعضا کو حرکت دینا اور آواز بلند کرنا جہل ہے اس سے معلوم ہوا کہ بعض جگہ جو رسم ہے کہ نمازوں کے بعد حلقہ باندھ کر بہت چلا چلا کر درود شریف پڑھتے ہیں قابلِ ترک ہے۔

## فصل ہفتم مواقع درود شریف کے بیان میں

(۱) جب نام مبارک زبان پر یا کان میں آوے جیسا کہ مسائل میں گذرا۔

(۲) جب کسی مجلس میں بیٹھے تو اٹھنے سے پہلے درود شریف پڑھے جیسا کہ زجر میں گذرا۔

(۳) دعا کے اول و آخر میں پڑھے جیسا خواص میں گذرا۔

(۴) مسجد میں جانے اور اُس سے باہر آنے کے وقت حدیث شریف میں یہ پڑھنا آیا ہے بِسْمِ اللّٰہِ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ فض

(۵) بعد اذان کے۔ مسلم اور ترمذی میں ہے کہ درود بھیجے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور مانگے آپ کے لئے وسیلہ اللہ تعالیٰ سے فض۔

(۶) بوقت وضو کے۔ ابن ماجہ میں ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں وضو ہوتا اُس شخص کا جو صلوٰۃ نہ بھیجے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر فض یعنی پورا ثواب نہیں ملتا۔

(۷) بوقت زیارت قبر شریف کے۔ بیہقی نے روایت کیا ہے ارشاد فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو میری قبر کے پاس مجھ پر درود بھیجتا ہے میں سن لیتا ہوں فض۔

(۸) ابتدائے رسائل و کتب میں بعد بسم اللہ اور حمد کے۔ ابن حجر مکیؒ نے لکھا ہے کہ یہ رسم اول حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں جاری ہوئی خود انہوں نے اپنے خطوط میں اسی طرح لکھا فض۔

(۹) بوقت جاگنے کے رات میں واسطے تہجد کے۔ نسائی نے سنن کبیر میں ایک حدیثِ طویل میں نقل کیا ہے کہ خدائے تعالیٰ پسند کرتا ہے ایسے آدمی کو جو رات کے بیچ میں اُٹھے اور کسی کو خبر نہ ہو پھر وضو کرے پھر حمدِ الٰہی کرے اور درود پڑھے پھر قرآنِ مجید پڑھنا شروع کرے (فض)

(۱۰) واسطے دفع بلیات مثلِ وبا و زلزلہ وغیرہ کے۔ جلال الدین سیوطی نے اور دوسرے محدثین نے احادیث سے اس کو استنباط کیا ہے (فض)

## فصل ہشتم آداب متفرقہ متعلقہ درود شریف کے بیان میں

(۱) جب اسم مبارک لکھے صلوٰۃ وسلام بھی لکھے یعنی صلی اللہ علیہ وسلم پورا لکھے اس میں کوتاہی نہ کرے صرف صؔ یا صلعم پر اکتفا نہ کرے (فض)

(۲) ایک شخص حدیث شریف لکھتا تھا اور بسبب بخل کاغذ کے نام مبارک کے ساتھ درود شریف نہ لکھتا تھا اس کے سیدھے ہاتھ کو مرض آکلہ عارض ہوا یعنی ہاتھ اس کا گل گیا۔

(۳) شیخ ابن حجر مکیؒ نے نقل کیا ہے کہ ایک شخص صرف صلی اللہ علیہ پر اکتفا کرتا تھا وسلم نہ لکھتا تھا حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو خواب میں ارشاد فرمایا تو اپنے کو چالیس نیکیوں سے کیوں محروم رکھتا ہے یعنی وسلّم میں چار حرف ہیں ہر حرف پر ایک نیکی اور ہر نیکی پر دس گنا ثواب لہذا وسلم میں چالیس نیکیاں ہوتیں (فض)

(۴) درود شریف پڑھنے والے کو مناسب ہے کہ بدن اور کپڑا پاک وصاف رکھے۔

(۵) آپ کے نام مبارک سے پہلے سیّدنا بڑھا دینا مستحب اور افضل ہے (درمختار)

## فصل نہم بعض نکات متعلقہ درود شریف کے بیان میں

نکتہ۔ ایک سوال مشہور ہے کہ کَمَا صَلَّیْتَ میں آپ کے صلوٰۃ کو صلوٰۃ ابراہیمیہ سے تشبیہ دی گئی اور مشبہ بہ مشبہ سے اکمل ہوتا ہے اس سے صلوٰۃ محمدیہ کا نقصان لازم آتا ہے سب سے مختصر اور سہل جواب یہ ہے کہ یہ ضرور نہیں کہ مشبہ بہ اکمل ہو البتہ اوضح اور اشہر

ہونا ضروری ہے سو صلوٰۃ ابراہیمیہ چونکہ تمام اُمم و ملل اہل کتاب و مشرکین میں مشہور و مسلّم تھی اسی لئے اس کو مشبہ بہ قرار دیا گیا۔

(۲) باوجودیکہ صلوٰۃ و سلام سب انبیا پر نازل و متوجہ رہا ہے پھر حضرت ابراہیم علیہ السّلام کی کیا تخصیص ہے اس کی چند وجہ ہیں اوّل یہ کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابراہیم علیہ السّلام کی شریعت کا طرز بہت ملتا ہوا ہے اور انبیا علیہم السّلام کے ساتھ تو صرف اصول ہی میں توافق ہے اور آپ کے ساتھ بہت فروع میں بھی اسی بنا پر ارشاد ہے اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ بِاِبْرَاهِیْمَ لَلَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُ وَ هٰذَا النَّبِیُّ وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ شبِ معراج میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا تھا کہ اپنی اُمت کو ہمارا سلام کہئے گا۔ اس لئے اس اُمت کو حکم ہوا کہ صلوٰۃ ابراہیمی کو نماز میں داخل کریں اور خارج نماز بھی پڑھا کریں۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السّلام نے اس اُمت کے حال پر نہایت شفقت فرمائی تھی کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مبعوث ہونے کے لئے دعا فرمائی تھی اس آیت میں رَبَّنَا وَ ابْعَثْ فِیْهِمْ رَسُوْلًا الآیۃ اور آپ نے اس اُمت کا لقب اُمۃ مسلمۃ اس آیت میں وَمِنْ ذُرِّیَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ رکھا تھا اسی لئے ارشاد ہوا ہے هُوَ سَمّٰىكُمُ الْمُسْلِمِیْنَ

(۳) اس میں کیا حکمت ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ہم کو یہ حکم ہوا تھا کہ تم صلوٰۃ

---

عہ بلاشبہ سب آدمیوں میں زیادہ خصوصیت رکھنے والے حضرت ابراہیم (علیہ السلام) کے ساتھ البتہ وہ لوگ تھے جنہوں نے ان کا اتباع کیا تھا اور یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور یہ ایمان والے ۱۲

عہ اے ہمارے پروردگار اور اس جماعت کے اندر ان ہی کا ایک ایسا پیغمبر بھی مقرر کیجئے ۱۲

بھیجو اس آیت میں صَلُّوْا عَلَیْہِ تو ہماری طرف سے بظاہر نُصَلِّیْ عَلٰی مُحَمَّدٍ مناسب ہوتا مگر پھر بھی ہم کو اَللّٰھُمَّ صَلِّ سکھلایا گیا جس میں اللہ تعالےٰ ہی سے درخواست ہے کہ آپ صلوٰۃ بھیجدیجئے۔

حکمت اس میں یہ ہے کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم بالکل پاک اور ہم ناپاک ہماری صلوٰۃ آپ کی شایاں نہ ہوتی اس لئے گویا بزبانِ حال یہ کہا جاتا ہے کہ اے اللہ تبارک وتعالیٰ ہماری صلوٰۃ تو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی شانِ عالی کے لائق نہیں ہے۔ اس لئے آپ ہی سے درخواست کرتے ہیں کہ آپ اپنی صلوٰۃ بھیج دیجئے تاکہ نبی طاہر پر رب طاہر کی طرف سے صلوٰۃ ہو۔

(۴) شیخ ابوسلیمان دارانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ دعا سے پہلے اور پیچھے درود شریف پڑھ لیا کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ دونوں طرف کے درودوں کو تو ضرور ہی قبول فرمادیں گے اور یہ اُن کے کرم سے بعید ہے کہ درمیان کی چیز کو رد کردیں۔

(۵) جس طرح حدیث شریف کی تصریح سے معلوم ہوتا ہے کہ ایکبار درود پڑھنے سے دس رحمتیں نازل ہوتی ہیں اسی طرح قرآن مجید کے اشارے سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شانِ ارفع میں ایک گستاخی کرنے سے (نعوذ باللہ منہا) اس شخص پر منجانب اللہ دس لعنتیں نازل ہوتی ہیں۔ چنانچہ ولید بن مغیرہ کے حق میں اللہ تعالیٰ نے بسزائے استہزا یہ دس کلمات ارشاد فرمائے حَلَّافٍ مَّهِيْنٍ هَمَّازٍ مَّشَّآءٍۭ بِنَمِيْمٍ مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ عُتُلٍّ زَنِيْمٍ مُّكَذِّبٍ

---

مہ بہت قسمیں کھانے والا بے وقعت ہو۔ طعنے دینے والا ہو۔ چغلیاں لگاتا پھرتا ہو۔ نیک کام سے روکنے والا ہو۔ حد سے گذرنے والا ہو۔ گناہوں کا کرنے والا ہو۔ سخت مزاج ہو۔ حرامزادہ ہو۔ آیتوں کا جھٹلانے والا ہو۔

لِلْاٰیَاتِ بدلالت قولہ تعالیٰ اِذَا تُتْلٰی عَلَیْہِ اٰیَاتُنَا قَالَ اَسَاطِیْرُ الْاَوَّلِیْنَ ۰

# فصل دہم درود شریف کے صیغوں کے بیان میں

یوں تو مشائخ کرام نے صدہا صیغے اس کے منقول ہیں دلائل الخیرات اس کا ایک نمونہ ہے مگر اس مقام پر صرف جو صیغے صلوٰۃ و سلام کے احادیث مرفوعہ حقیقیہ یا حکمیہ میں وارد ہیں اُن میں سے چالیس صیغے مرقوم ہوتے ہیں جن میں (۲۵) صلوٰۃ اور (۱۵) سلام کے ہیں گویا یہ مجموعہ درود شریف کی چہل حدیث ہے جس کے باب میں بشارت آئی ہے کہ جو شخص امر دین کے متعلق چالیس حدیثیں میری اُمت کو پہنچاوے اُس کو اللہ تعالیٰ زمرۂ علماء میں محشور فرماتیں گے اور میں اس کا شفیع ہوں گا۔ درود شریف کا امرِ دین سے ہونا بوجہ اس کے مامور بہ ہونے کے ظاہر ہے تو ان احادیث شریف کے جمع کرنے سے مضاعف ثواب (اجرِ درود و اجرِ تبلیغ چہل حدیث) کی توقع ہے ان احادیث سے قبل دو صیغے قرآنِ مجید سے تبرکاً لکھے جاتے ہیں جو اپنی عموم لفظی سے صلوٰۃ نبویہ کو بھی شامل ہیں اور ان احادیث کے بعد تین صیغے دو صحابی سے ایک تابعی سے مرقوم ہوں گے اب یہ سب مل کر (۴۵) صیغے ہیں اگر کوئی شخص ان سب صیغوں کو روزانہ پڑھ لیا کرے تو تمام فضائل و برکات جو جدا جدا ہر صیغے کے متعلق ہیں بتمامہا اُس شخص کو حاصل ہو جاویں اور ان احادیث و آثار کے بعد نمبروار ہر ایک کی سند یکجا ذکر کردی جاوے گی۔

